یہ ستارے یہ کہکشاں یہ فلک
رہبرِ راہِ زندگانی ہیں!

JUNE 2018

GOLDEN YEARS
71
سال مسلسل اشاعت

آفاقی معلومات کا علمبردار

# ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت لاہور



## چیئرمین نیب علم نجوم کی روشنی میں

## پاکستان میں جغرافیائی دہشت گردی؟

## سیاسی ستارے علم نجوم کی روشنی میں












ASTROLOGY FOR ALL

بس اللہ کا ارادہ ہے اے اہل بیت کہ وہ تم سے ہر برائی کو دور رکھے اور اس طرح پاک و پاکیزہ رکھے جو پاک و پاکیزہ رکھنے کا حق ہے

آمد ظہور باسعادت امام مہدی آخر الزمانؑ کے انتظار میں شائع ہونے والی بین الاقوامی جنتری

# 12 بارہ امامیہ جنتری سنہ 2018ء

قلندری سال

مصطفیٰ محمدؐ 92 و مرتضیٰ علیؑ 110 کا سال

افادیت از شہزادہ سید محمد علی زنجانی

/astrologermuhammadalizanjani

aienaeqismat@gmail.com

ASTROLOGY FOR ALL

www.aienaeqismat.com.pk

---

تبارک الذی جعل فی السماء بروجا و جعل فیھا سراجا و قمرا منیرا

GOLDEN YEARS 71

# زنجانی جنتری سنہ 2018ء

آئینہ قسمت

پاکستان کا مطلب کیا؟ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ

2+0+1+8=2

92 نورِ مصطفیٰ ﷺ

افادیات شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی

چیف ایڈیٹر روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت

aienaeqismat@gmail.com

ASTROLOGY FOR ALL www.aienaeqismat.com.pk

---

آفاقی معلومات کا علمبردار

انعام نمبرز کی آئینہ قسمت میں

ASTROLOGY FOR ALL

www.aienaeqismat.com.pk

مسلسل اشاعت کا سترواں سال

Watch 24/7 on YouTube

Also Available on Viber Tango WhatsApp

00923009483758

ایڈیٹر آئینہ قسمت

Kashana-e-Zanjani, D-125, Gulberg II, Near Main Market, Lahore - 54660 Pakistan

Lahore Ph: 042-35752277,35872277 - Rawalpindi Ph: 051-5732742 - Karachi Ph: 021-32217844 - Email: aienaeqismat@gmail.com

---

اسلامی دنیا میں مسلم مفکرین و منجمین کی یاد میں شائع ہونے والی پہلی اسلامی تقویم

# البیرونی تقویم سنہ 2018ء

نورِ مصطفیٰ ﷺ کا سال

انعام نمبرز کی آئینہ قسمت میں

از افادات: شہزادہ سید منصور علی زنجانی

بیاد حضرت میراں حسین زنجانی رحمۃ اللہ علیہ پیر بھائی حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ لاہور

A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت ® لاہور
آفاقی علوم کا علمبردار

جلد نمبر 71 | JUNE 2018 | شمارہ نمبر 03

بانی ادارہ منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

جانشین خاندان زنجانیہ عالیہ
شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

بیرون ممالک سالانہ چندہ
مڈل ایسٹ 7000 روپے
انڈیا، ایران، سری لنکا 7000 روپے
یورپ، فار ایسٹ 8000 روپے
امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 9000 روپے

قیمت 70 روپے
سالانہ چندہ 750 روپے
لائف ممبرشپ 9000 روپے
لائف ممبرشپ 1000 ڈالر For 12 Years



چیف ایڈیٹر — شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی

گروپ ایڈیٹر — شہزادہ سید محمد علی زنجانی
آئینہ قسمت | زنجانی جنتری | جنتری | البیرونی تقویم

ایڈیٹر — شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

سب ایڈیٹر — شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی



کاشانہ زنجانی 125۔ڈی، گلبرگ 2
54660
بلمقابل یونین کونسل، حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، نزد دہن مارکیٹ لاہور
Ph: 042-35752277 - 35872277
Mobile: 0300-9483758

کاشانہ زنجانی
19-A بی بی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل کالف کلب / آرمی ہاؤس، عقب پی ایس او پٹرول پمپ
راولپنڈی
PH: 051-8732742
051-8732764

کاشانہ زنجانی
نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ
آرام باغ روڈ، کراچی۔ 74200
Ph: 021-32217544





سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر / پبلشر نے حیدری پریس، ریلوے روڈ لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی 125-D گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا


websites:www.aienaeqismat.com.pk
Email:aienaeqismat@gmail.com

## حمد

امین عاصم

ذرّے ذرّے میں پنہاں ہے اک کائنات
ذرّے ذرّے میں موجود ہے تیری ذات
تو خدائے محمدؐ نہیں بے ثبات
تجھ پہ قربان سب موت ہو یا حیات
یہ پہاڑوں کے پتھر، یہ پیڑوں کے پات
سب ہی بیان کر رہے ہیں تیری صفات
تیری جلوہ گری ہے میں دیکھوں جدھر
دیر و کشمیر و کاغان ہو یا سوات
خوب صورت پرندے جو گاتے ہیں گیت
سچ تو یہ ہے ادا کر رہے ہیں صلوٰۃ
بہتا راوی کہ ہو جھیل سیف الملوک
تیرے مظہر ہیں سب نیل ہو یا فرات
حمدِ باری تعالیٰ میں مشغول ہیں
یہ زباں اور یہ آنکھیں، یہ دل اور یہ ہات

## نعت

علامہ محمد اقبال

لوح بھی تو قلم بھی، تیرا وجود الکتاب
گنبدِ آبگینہ رنگ تیرے محیط میں حباب

عالمِ آب و خاک میں تیرے ظہور سے فروغ
ذرہِ ریگ کو دیا تو نے طلوعِ آفتاب

شوکتِ سنجر و سلیم تیرے جلال کی نمود
فقرِ جنیدؒ و با یزیدؒ تیرا جمالِ بے ثبات

شوق اگر نہ ہو ترا میری نماز کا امام
میرا قیام بھی حجاب میرا سجود بھی حجاب

تیری نگاہِ ناز سے دونوں مراد پا گئے
عقل غیاب و جستجو، عشق حضور و اضطراب



## منقبت

عروج اختر زیدی

غدیرِ خم ہے چمن میں چلی ہوائے علیؑ
پیئے وہی ہو جسے نشۂ ولائے علیؑ
نفس نفس ہے مری زیست کا فدائے علیؑ
وہ زندگی ہی نہیں جو نہ ہو برائے علیؑ
خدا کے گھر میں ولادت خدا کے گھر میں وصال
وہ ابتدائے علیؑ ہے، یہ انتہائے علیؑ
ضمیر ان کے جامِ جہاں نما کی طرح
دماغ رکھتے ہیں جمشید کا گدائے علیؑ
جو آشنائے پیمبر، وہ آشنائے امام
جو آشنائے محمدؐ وہ آشنائے علیؑ
یہ کہہ کہ اس نے عطا کی مجھے بہشت عروج
یہ تیرا حق ہے کہ تو ہے مدح سرائے علیؑ

# منقبت

از تحریر: سیّد ادریس علی رضوی

## در شان حضرت علی علیہ السلام

تیری آمد سے ہوا ایک ذرے پہ کرم
مَر جا تیری سعادت تو ہے مولود حرم

راہ الفت میں تیری جو بھی اُٹھا میرا قدم
نقش فی الجر ہوا کر گیا تخلیق حرم

تیرے خطبوں سے مجھے بوئے وحی آتی ہے
تیری تحریر سے ہے ربط لوح و قلم

اسکی سیرت میں کجی کیسے بھلا ہو ممکن
جسکی پر دافت کریں آپ رسول اکرمؐ

تیری نصرت سے نبوت کی بقا تھی منصور
خون سے لکھی جاتی تھی تقدیر اصم

سرِ نگوں تونے کیا ضرب ید الٰہی سے
تخت ابلیس جو قائم تھا بدوس عالم

تیرے ہی علم سے دنیا کو ملا علم و یقین
تیرا کردار کہ ہے عظمتِ ابن آدمؑ

معرفت تجھ سے ہے واللہ شریعت تجھ سے
تیری تسبیح کیا کرتی ہے نبض عالم

صاحب عرش کرے خود بھی طوائف کعبہ
ہے عجب طرفہ تماشہ پہ تشہیر حرم

میں کے نخچیر حوادث ہوں رہین غم ہوں
اپنے دامن میں چھپا لو ذرہِ لطف کرم

یہ نوازش ہے تیری تو نے حضوی بخشی
دست بستہ ہوں میرا سہریہ تسلیم ہے خم

بخشش وجود و عطا ہیں تیری تصویر کے رنگ
صاحب صدق و صفا تیری محبت نہ ہو کم

تیری عنوان کو اشعار میں ڈھالوں کیسے
ساتھ کیا دے گی بھلا میری یہ رفتارِ قلم

عشق نے تیرے زمانے کو دیا جوش خروش
کتنی بے کیف تھی دنیا کتنے بے. رنگ صنم

| بحساب ویدک | 24 حوت 7 | زائچہ نیومون |
|---|---|---|
| 2 ، 1 قمر 28.37 شمس 28.37 | 12 | 11 ، 10 مریخ 14.4 کیتو 12.29 |
| 3 عطارد 7.57 | | 9 زحل 12.44 |
| 4 زہرہ 5.47 راہو 12.29 | 6 | 8 |
| 5 | | 7 مشتری 20.18 |

14 جون 2018ء اسلام آباد صفر بجکر 43 منٹ

| زائچہ فل مون | 45 عقرب 16 | بحساب ویدک |
|---|---|---|
| 7 ، 6 مشتری 21.44 | 8 قمر 14.3 | 9 ، 10 زحل 13.43 مریخ 10.33 کیتو 13.26 |
| 5 | | 11 |
| 4 راہو 13.26 | 2 عطارد 5.3 شمس 14.3 | 12 |
| 3 زہرہ 17.51 | 1 | |

29 مئی 2018ء اسلام آباد 19 بجکر 19 منٹ

# عالمی وسیاسی جون 2018ء پیشگوئیاں

2018ء انتخابات پاکستانی عوامی شعور کی بیداری کیلئے الیکٹرانک پرنٹ میڈیا کے ساتھ ساتھ سوشل میڈیا صبح وشام متحرک رہے، ''ووٹ کو عزت دو'' کا نیا نعرہ مقبولیت کی بجائے متنازعہ پاکستان کے خلاف ثلاثہ اتحاد بھارت، اسرائیل، امریکہ

زائچہ پاکستان آسمانی کونسل پر جون، جولائی، اگست شرف یافتہ مریخ اور کیتو کے قرانات اندرون ملک حساس مقامات پر دشمن ممالک بھارت اسرائیل اور افغانستان امریکہ ملی بھگت سے کمانڈو وزجغرافیائی دہشت گردی کا خطرہ۔ شمارہ ہذا صفحہ نمبر 10,9,8,7 پر مزید تفصیل ملاحظہ فرمائیں

نئی بھارتی سازش پاکستان اور چین کے مابین تعلقات میں دراڑیں بھارت کی افغان بارڈر کے راستے پاکستان کے خلاف دہشت گردی عسکری کارروائیوں کا اندیشہ

**زائچہ فُل مون**:۔ طالع قمر درعقرب کا روشن فل مون (چاند) جو زائچہ میں نویں (عدلیہ، مذہب، خارجہ پالیسی) کا مالک ہو کر کمزور اس بات کا اشارہ ہے کہ ملک میں جاریہ (جوڈیشل مارشل لاء) عدلیہ انتظامیہ کے اداروں میں بے ربطی سے قومی خزانے کو نقصان ڈالر کے مقابلہ میں روپیہ کی قدر میں کمی آئیگی۔ عوامی صحت عامہ کے مسائل بڑھیں، وبائی امراض کی کثرت حکومتی حفاظتی تدبیر قابل توجہ اندرون ملک متوقع الیکشن سے بھی عوام میں بے چینی افراتفری جلسے جلوسوں سے سیاسی انتشار بڑھے۔ سیاسی نجوم میں طالع پاکستانی عوام چھٹے ملکی سرو سز ادارے خصوصاً الیکشن کمشنر کے ماتحت وہ ادارے جن کے ذمہ مستقبل میں الیکشن کروانے کی ذمہ داری متوقع انکا مشتر کہ حاکم مریخ تیسرے گھر کیتو سے حالت قران اور نویں عدلیہ کے گھر کو مکمل ناظر ہے۔ الیکشن کمشنر اور ماتحت اداروں کو الیکشن کے انتظام کروانے میں مشکلات اور دشواریوں کا سامنا رہے گا۔ مریخ اور کیتو کی یہ ناقص قرانی نظرات 8 جون، 20 جولائی، اور 26 ستمبر مریخ کی رجعت استقامت کے سبب تین مرتبہ بنیں۔ تیسرے پڑوسی ممالک کے گھر میں ان ناظرات کا بننا مستقبل میں ملکی سرحدوں پر عسکری نقل وحمل سرحدی خلاف ورزی کنٹرول لائن پر گولہ باری سے جانی مالی نقصان کا اندیشہ ہے۔ عسکری اداروں کو چوکس رہنا ہوگا۔ غیر متوقع ملکی سیاسی حالات عبوری حکومت کے لئے مشکلات کا باعث بنیں اور الیکشن انتظامات میں غیر محسوس تاخیر جیسے حالات کا اندیشہ بعید از قیاس نہیں ہے۔ آسمانی کونسل کے اثرات کے سبب ہی سبھی سیاسی لیڈر بھی الیکشن میں تاخیر کا عندیہ اب دے رہے ہیں جبکہ ہم زنجانی جنتری 2018ء میں قبل ازیں گزشتہ سال سے ہی یہ پیش گوئی دے چکے ہیں۔

**زائچہ نیو مون**:۔ زائچہ نیومون اوتاد کے حاکم مشتری اور عطارد نیومون تیسرے گھر طلوع ہونے سے صحافت، سیاحت اور مواصلات اطلاعات کے محکموں کے کارکنوں کو حکومت سے مراعات ملنے کی سفارشات میں اضافہ ہو۔ بارہویں نحس گھر کا حاکم زحل دسویں رہتے ہوئے 10,7,4 اور 12 ویں گھر کو ناظر۔ زحل کی دسویں نشست ماضی اور حال کے حکمران کے لئے آزمائش کا اشارہ ہے۔ اندرون ملک زحل کی بدنظری ٹریفک اور مواصلات میں حادثات تخریب کاری

کے خدشات کونظر انداز نہیں کیا جاسکتا۔ ریلوے ٹریک نیو اسلام آباد ائیر پورٹ کے حفاظت اقدامات پر خصوصی توجہ درکار ہوگی۔طالع دسویں کا مشتر کہ حاکم مشتری آٹھویں نحس گھر جبکہ چوتھے نویں کا مشترکہ حاکم عطارد وتد الارض اپنے ہی گھر میں طاقتور اور طالع کے درجات پر ہے۔یوں معلوم ہوتا ہے کہ پاکستان دشمن قوتیں ملک میں افراتفری، دہشت گردی پھیلانے میں گھنونی قسم کی سازشیں کریں اس کے برعکس اندرون ملک قومی یکجہتی کا مظاہرہ دیکھنے میں آئے دفاع مادرِوطن کیلئے حکومت عوام اور تمام سیاسی پارٹیاں ایک ہوں۔دوسرے نویں کا حاکم مریخ ہمراہ کیتو اس زائچہ میں گیارہویں پارلیمنٹ کے گھر میں مریخ زائچہ کے 6,5,2 اور 11 ویں گھروں پر ناظر ہونے کے سبب معیشت میں استحکام قرضوں کی ادائیگی میں توازن الیکٹرانک پرنٹ میڈیا سنسنی خیز سیاسی خبروں اور سیاسی اشتہارات کی بھرمار الیکشن کمشنر کے ماتحت اداروں کی الیکشن تیاریوں پر چیک اینڈ بیلنس رہیگا۔اس کے باوجود بھی الیکشن تشہیر پر سیاسی پارٹیاں بے پناہ اخراجات اسراف سے کام لیں۔اپنا اور قومی روپیہ ضائع کریں۔کچھ مبصرین ملکی دفاع جنگی حکمت عملی پر کڑی تنقید کریں دوست ممالک سپر پاور سے تعلقات میں رخنہ اندازی کے علاوہ عسکری امداد کے حصول کے لئے رکاوٹیں التواء پابندی کو مشروط بنایا جائے۔اندرون ملک مضبوط ملکی دفاعی نظام افواج بحری و بری معاملات میں بہتری افواج دفاع وطن کے لئے چوکس رہیں۔عبوری حکومت کو اپنے اقدامات میں اپنی عزت وقار کا خاص خیال رکھنا ہوگا۔الیکشن کمشنر سیاست دانوں کے جاری احتساب اور نئے الیکشن لڑنے والوں کو صادق و امین کی کسوٹی پر پرکھا جاسکتا ہے۔عبوری حکومت عوامی فلاح و بہبود کے لئے مثبت اقدامات کرے اور اندرون ملک جاری ترقیاتی منصوبے خصوصاً سی پیک حکومت اور انتظامی عسکری اداروں کی زیرنگرانی تسلسل سے جاری رہیں۔

**دیگر ممالک**:۔امریکہ سعودی عربیہ کی بحرہ عرب خلیج فارس میں بحری عسکری نقل وحمل جاری رہے۔شام، یمن میں زہریلی گیس کے حملوں سے مزید بیگناہ افراد کی ہلاکت چین کی فار ایسٹ ایشیائی اور افریقی ممالک خصوصاً بھارت سے تجارتی روابط میں اضافہ امریکی صدر ٹرمپ کی توسیع پسندانہ اور جنگجویانہ پالیسیاں امریکی معیشت کے لئے زہر قاتل بننے کا رازعیاں ہونے سے امریکی ریاستوں میں سابق روس کی علیحدگی پسند تنظیموں کی شدت میں اضافہ ہو، سوویت یونین کے ٹوٹنے کا خواب دیکھنے والا امریکہ مکافات عمل سے گزرے 25 سے زیادہ ریاستوں کے نام میں متحدہ ہائے امریکہ سے علیحدگی کا مطالبہ جون تا نومبر زور پکڑے۔

**قمر در عقرب**
اس نحس وقت کی ابتداء 23 جون 00 بجکر 11 منٹ، خاتمہ 25 جون 09 بجکر 28 منٹ تک رہے گی۔
اس دوران آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔

تیسری عالمگیر جنگ سے قبل 2018ء پاکستان میں جغرافیائی دہشت گردی پاکستان کے خلاف ثلاثہ اتحاد بھارت، اسرائیل، امریکہ

# مارشل لاء کا خطرہ؟



عالمی قیام امن کی کوششیں تیز تاہم پاکستان میں ایمرجنسی جوڈیشل مارشل لاء

بھارت چائنہ دوستی قربت کے پس منظر میں پاک چائنہ ون روٹ سی پیک منصوبہ ہے

شہزادہ سید منصور علی زنجانی

## عالمی امن کا پہلا جھونکا:۔ کوریا

1950-53ء کی جنگ کے بعد شمالی کوریا اور جنوبی کوریا گلے شکوے دور کر کے ایک دوسرے سے ہاتھ ملا رہے ہیں، دوستی کے نئے باب لکھنے کی تیاریاں کی جا رہی ہیں۔ دونوں ملکوں کے سربراہوں نے 65 سال بعد ملاقات کی۔ شمالی کورین رہنما کم جونگ ان پیدل سرحد پار کر کے تاریخی دورے پر جنوبی کوریا پہنچے 65 سال بعد کسی بھی شمالی کورین رہنما کا یہ پہلا دورہ ہے۔ ملاقات کا امریکہ کی جانب سے بھی خیر مقدم کیا گیا۔ شمالی کوریا کے سربراہ کم جونگ ان جنوبی کوریا کے صدر مون جائی سے تاریخی ملاقات کیلئے جنوبی کوریا پہنچے تو سرحد عبور کر کے امن کیلئے ہاتھ بڑھا دیا۔ سرحدی علاقے پنمن جم میں مہمان کا خیر مقدم کیا گیا بچوں نے گلدستے پیش کئے دونوں ملکوں کے قومی ترانے بجائے گئے اور پڑوسی ملک کے رہنما کو گارڈ آف آنر پیش کیا گیا۔ اس موقع پر کم جونگ ان نے انتہائی اہم گفتگو کی کہ ''ایٹمی یا میزائل تجربات کی اب ضرورت نہیں اور ایٹمی ہتھیاروں کی تجربات کیلئے قائم تنصیبات کو بند کیا جا رہا ہے۔ اب شمالی کوریا دنیا بھر میں ایٹمی تجربات ختم کرنے کی عالمی کوششوں کا حصہ بنے گا۔'' دوسری جانب جنوبی کوریا کے صدر نے امید ظاہر کی کہ ''مذاکرات کے نتیجے میں جرأت مندانہ امن سمجھوتہ طے پا جائے گا جو خطے کے عوام اور امن کے خواہشمندوں کیلئے تحفہ ہوگا۔'' دونوں رہنماؤں کی بین الکوریائی سربراہ ملاقات میں خطے کو ایٹمی ہتھیاروں سے پاک کرنے کے معاملے پر بات چیت ہوئی۔ دونوں رہنماؤں کے درمیان مزید ملاقاتوں میں جزیرہ نما کوریا میں جنگ بندی معاہدے کو امن معاہدے میں بدلنے سمیت دیگر امور پر بھی مذاکرات ہوں گے۔ اس بات کا امکان بھی ہے کہ یہ ملاقات امریکی صدر ڈونلڈ ٹرمپ اور شمالی کوریائی لیڈر کے درمیان میٹنگ کی راہ ہموار کر یگی جو مئی کے آخر یا جون کے اوائل میں ہوسکتی ہے۔ شمالی کوریا کے سربراہ کم جونگ ان نے مہمانوں کی کتاب میں تاثرات لکھے کہ ''اب ایک نئی تاریخ شروع ہو رہی ہے اور امن کا دور شروع ہو رہا ہے۔''

## عالمی امن کا دوسرا جھونکا:۔ ہندوستان، چین

1962ء کے بعد سے اب چین اور بھارت کے درمیان برف پگھلی ہے، بیجنگ میں چین کے صدر شی چن پنگ اور بھارتی وزیراعظم نریندر مودی نے ہاتھوں میں ہاتھ ڈال کر تعلقات کے نئے دور کا آغاز کیا۔ دونوں ملکوں کے تعلقات میں آئی ڈوکلام کی خلیج کو پاٹنے کی کوشش نے جنم لیا ہے، چین نے بھارت کو بچھڑا ہوا دوست ٹھہرا کر ''اپنا'' کہہ دیا۔ ملاقات کے موقع پر چینی موسیقاروں نے کشور کمار اور آشا بھوسلے کا گایا مشہور بھارتی گانا ''تو تو ہے وہی دل نے جسے اپنا کہا'' شروع کیا تو مودی کے چہرے پر مسکراہٹ بکھر گئی۔ یہ گانا 1982ء کی رشی کپور کی فلم ''وعدہ رہا'' کا ہے۔ مودی کے دورہ چین کے بعد دونوں ممالک کے درمیان کشیدگی واقعی دوستی میں بدلنے جا رہی ہے؟ اہم مسائل کا حل بس آیا چاہتا ہے؟ دلی دور نہیں قریب ہوتی جا رہی ہے یا کچھ اور ہے؟ میڈیا رپورٹس سے جو بات اب تک سامنے آئی ہے وہ یہ ہے کہ نریندر مودی کے

دورے اور چین صدر شی چن پنگ سے ملاقات میں ون ٹو ون صورتحال رہی ہے۔ بھارتی وزارت خارجہ کے مطابق ملاقات میں دونوں ممالک نے سرحدی امور میں امن واستحکام قائم کرنے پر اتفاق کیا ہے۔

سالانہ تجارتی خسارہ 20 ارب ڈالر سے بڑھ 32 ارب ڈالر ہو چکا ہے۔ تیل سے بجلی بنانے والی کمپنیوں کا 8 ارب ڈالر کا قرضہ چڑھ چکا ہے اور وہ اس رقم کا تقاضہ کر رہی ہیں۔ یہ تقریباً 51 ارب ڈالر بنتے ہیں۔ جبکہ پاکستان کا کل بجٹ

**زنجانی جنتری 2018ء صفحہ نمبر 24 پر ہم نے زائچہ پاکستان کے تحت آسمانی کونسل پرستاروں کی نشست دیکھتے ہوئے اندرون ملک کچھ خطرات خدشات کا اظہار کیا تھا۔ زائچہ پاکستان میں نویں (عدلیہ، خارجہ تعلقات، مذہب) گھر بارہویں، ساتویں کا مشتر کہ حاکم مریخ کیتو سے یکے بعد دیگر جون، جولائی، ستمبر خصوصاً 4 تا 11 جون پھر 16 تا 24 جولائی اور پھر 24 تا 28 اگست نحس قرانات بنائے گا۔ تب دشمن ممالک بلوچستان اور خیبر پختونخواہ کے اندر کمانڈوز جغرافیائی دہشت گردی کروا سکتے ہیں۔ ماضی کی سیاسی حکومت کی کمزور خارجہ پالیسی سے اندیشہ ہے۔ مضبوط دفاع وطن کے لیے ملک میں آئینی ایمرجنسی یا پھر مارشل لاء لگ سکتا ہے۔ ہماری بھی برسوں سے روحانی تجویز ہے کہ حکومتِ وقت منگل کو قربانی کا ناغہ کھول دے، منگل کو ذبیحہ خانوں میں خون کا بہنا پاکستان اور پوری قوم کا صدقہ ہے۔ تب وہ خدشات ہی تھے۔ آج کئی مبصرین بھی اخبارات سوشل پر میڈیا پر ہماری تحریر سے بھی بڑھ کر خدشات کا اظہار کر رہے ہیں۔ حالیہ شاہد خان صاحب نے پاکستانی عوام کو متوجہ کرنے کے لئے ایک ضروری آرٹیکل لکھا ہے۔ ہم انکی تحریر کو شامل اشاعت کر رہے ہیں۔**

نواز شریف نے وہ کر دکھایا جو کوئی نہ کر سکا! امریکہ نے پاکستان میں کم از کم 35 ایسے مقامات کا تعین کیا ہے جہاں وہ سرجیکل سٹرائیکس کرنا چاہتا ہے۔ یہ مقامات پاکستان کے چاروں صوبوں میں واقع ہیں جہاں امریکہ کے خیال میں دہشت گردوں کے محفوظ ٹھکانے ہیں۔ کچھ دن پہلے امریکی دفاعی تجزیہ نگار جیمس سٹیورڈس نے امریکہ کو تجویز دی کہ پاکستان کے خلاف ان 4000 امریکن کمانڈوز کو حرکت دینے کا وقت قریب ہے جن کو خاص طور پر پاکستان کے نیوکلیئر تنصیبات پر قبضے کے لیے تیار کیا گیا ہے۔ موصوف نے یہ بھی فرمایا ہے کہ امریکہ پاکستان کو انڈیا، ایران اور افغانستان کے درمیان سینڈوچ بنا دے۔ کچھ دن پہلے ڈونلڈ ٹرمپ نے کہا تھا کہ "ہم پاکستان پر بتائے بغیر حملہ کرینگے اور ضرور کرینگے"۔ لیکن سوال یہ ہے کہ پاک فوج اور نیوکلیئر میزائلز کی موجودگی میں یہ سب کچھ کیونکر ممکن ہے؟ اور ایران امریکہ کا ساتھ کیوں دے گا؟ پاکستان کے خلاف ایک ممکنہ جنگ کے لیے پاکستان کی زمین کو کس حد تک ہموار کیا جا چکا ہے اور اس میں نواز شریف نے کیا کردار ادا کیا ہے آیئے اسکو سمجھنے کی کوشش کریں۔ آج سے چند ماہ بعد پاکستان نے سود کی مد میں عالمی مالیاتی اداروں کو 3.11 ارب ڈالر کی ادائیگی کرنی ہے۔ 4 سالوں میں پاکستان کا

تقریباً 50 ارب ڈالر کے لگ بھگ ہے۔ یعنی پاکستان اپنا سارا بجٹ صرف کر کے بھی محض تجارتی خسارہ، سود اور بجلی کے بقایا جات ادا نہیں کر سکتا۔ لیکن اگر یہ ادا کر دیتا ہے تو باقی ملک چلانے کے لیے ایک روپیہ نہیں بچے گا۔ نتیجے میں۔ لاکھوں سرکاری ملازمین کی تنخواہیں کہاں سے ادا ہونگی؟ پولیس، سرکاری ہسپتال وسکول، لاکھوں بوڑھوں کی پنشنز وغیرہ سب بند کرنی پڑینگی؟ خسارے میں جانے والے بڑے ادارے جیسے ریلوے، سٹیل مل، پی آئی اے وغیرہ کا خسارہ کہاں سے ادا ہوگا؟ صرف میٹروز ہی کا سالانہ خسارہ 5 ارب روپے سے زائد ہے وہ کہاں سے ادا ہوگا؟ صوبوں کو اپنے اخراجات پورے کرنے کے لیے رقم کہاں سے دینگے؟ اور ان سب سے بڑھ کر پاکستان کے لیے سینکڑوں محاذوں پر برسرپیکار پاک فوج کی تنخواہیں کہاں سے ادا ہونگی؟ جنگی اخراجات کون پورے کرے گا؟ لیکن اگر ادا نہیں کرتے تو بھی پاکستان دیوالیہ قرار پائیگا اور مزید قرضے ملنا بند ہو جائینگے۔ آئی پی پیز بجلی کی پیدوار بند کر دینگی یا اتنی کم کر دینگی کہ لوگوں کی چیخیں نکل جائینگی۔ پاکستانی کی بچ جانے والی انڈسٹری بھی تقریباً بند ہو جائیگی۔ نتیجے میں وہی صورت حال ہو جائیگی جسکا اوپر ذکر کیا ہے۔ اس صورت حال کو بدتر کرنے کے لیے روپے کی قیمت اچانک 20 سے

30 فیصد گرائی جائیگی۔ اسکا مظاہرہ نواز شریف نے چند دن پہلے ڈالر کے مقابلے میں روپے کی قدر اچانک 3 روپے گرا کر کیا جس سے صرف ایک گھنٹے میں پاکستان پر بیرونی قرضہ ڈھائی ارب ڈالر (250 ارب روپے) بڑھ گیا تھا۔ کچھ دن پہلے حامد میر اور عبدالمالک نے نواز شریف کی پاکستان آمد سے پہلے ایک خفیہ میٹنگ کا احوال بیان کیا جس میں نواز شریف نے دعوی کیا تھا کہ" میں واپس جا کر لیگل پراسیس کو مختلف طریقوں سے فرسٹیٹ کرونگا۔ چند ماہ بعد پاکستانی کی معاشی حالت اتنی تباہ ہوجائیگی کہ لوگ مجھے یاد کرینگے کہ میرا دور تو بہت بہتر تھا۔ تب میں اس عوامی طاقت کو عدلیہ کے خلاف استعمال کرونگا" یہ تو ہوگیا معاشی پہلو۔ یاد رکھیں اگر آپ کا معاشی دیوالیہ نکل جائے تو ایٹم بم بھی آپ کو نہیں بچا سکتا۔ نواز شریف نے 4 سالوں میں سائنٹفک طریقے سے پاکستان کا معاشی دیوالیہ نکال دیا ہے جس کے اثرات اچانک نظر آئینگے۔ نواز شریف نے دہشت گردوں کے خلاف پاک فوج کی جنگ کو ممکن حد تک ناکام بنایا ہے۔ جسکا ثبوت نیشنل ایکشن پلان پر عمل درآمد نہ کروانا ہے (اس پر میرا تفصیلی مضمون موجود ہے) اس کے نتیجے میں پورے پاکستان میں دہشت گردوں کے سلیپر سیلز موجود ہیں اور ان کے سہولت کار محفوظ۔ جو پاکستان میں یک بیک کئی مقامات پر اچانک بہت بڑے دہشت گردانہ آپریشنز شروع کر سکتے ہیں۔ کراچی دہشت گردوں کے ماسٹر مائنڈ الطاف حسین سے نواز شریف کی خفیہ ملاقاتوں کی خبریں آپ میڈیا پر سن چکے ہونگے۔ ان چار سالوں میں صوبوں اور مرکز میں اختلافات کو ممکن حد تک بڑھایا گیا ہے خاص طور پر سندھ میں۔ جہاں سے آئے دن وفاق مخالف بیانات آتے رہتے ہیں۔ دہشت گرد جماعتوں پر اثر رسوخ رکھنے والے تمام سیاسی ملا مریم نواز کے جھنڈے تلے ایک ہو چکے ہیں۔ خیال رہے کہ مریم نواز" ان دیکھے دشمنوں" (پاک فوج) کے خلاف اعلان جنگ کر چکی ہیں۔ ان علماء کے پیروکاروں سے آپ پاک فوج کے لیے کبھی کوئی کلمہ خیر نہیں سنیں گے۔ ان کی اکثریت پاکستان کے دفاع کو وطن پرستی قرار دیتے ہوئے ناجائز سمجھتی ہے۔ انکی ذہنی حالت یہ ہے کہ جب شاہد اللہ شاہد کا ویڈیو بیان آیا کہ" پاکستان کے خلاف اسرائیل کی امداد بھی قبول ہے"۔ تو یہ اسکو بھی درست قرار دینے لگے۔ پاکستان کی تاریخ میں پہلی بار کسی سیاسی جماعت کے کارکنوں نے پاک فوج کے سامنے کھڑے ہوکر" پاک فوج مردہ باد" کے نعرے لگائے بلکل الطاف حسین کی طرح۔ خیال رہے کہ ایسے نعرے کبھی وزیرستان میں بھی نہیں لگے ہیں۔ نعرے لگانے والے کارکنوں کی مریم نواز کے سوشل میڈیا پیجز پر خوب تشہیر کی گئی اور انکو" شیر" کے القابات دیئے گئے۔ نواز شریف کی سوشل میڈیا ٹیم اور ملحدین کے گستاخانہ پیجز سے پاک فوج کے خلاف ایک جیسے نفرت انگیز مواد کی تشہیر جاری ہے اور حسب معمول کچھ مشہور لکھنے والی مولوی بھی انکی تال کے ساتھ تال ملا رہے ہیں۔ پاکستان میں کسی اندرونی خانہ جنگی کے لیے حالات مکمل طور پر سازگار ہیں۔ معاشی دیوالیہ پن کے بعد جب اچانک لاکھوں لوگ بے روزگار ہوجائینگے، بجلی غائب ہوجائیگی، فوج اور پولیس کو تنخواہیں ملنا بند ہوجائینگی تو پاکستان بھر میں جگہ جگہ بغاوتیں اور شورشیں پھوٹ پڑینگی جن کو قابو کرنا ممکن نہیں رہے گا۔ وہ سارے دہشت ایکٹیو ہوجائینگے جو ایسے وقت کا انتظار کر رہے ہیں۔ ذرا تصور کریں کہ آرمی پبلک سکول جیسے حملے پورے پاکستان بیک وقت شروع کر دیئے جائیں۔ ان شورشوں پر قابو پانے کی اہلیت رکھنے والی اکلوتی قوت پاک فوج کی عوامی سپورٹ نہ ہونے کے برابر ہوگی بلکہ بہت سے گروہ فوج کو ہی موردالزام ٹھہرا رہے ہونگے۔ نواز شریف نے عالمی رائے عامہ کو پاکستان کے خلاف کرنے میں اہم کردار ادا کیا ہے۔ نواز شریف نے چار سال تک پاکستان کا وزیر خارجہ ہی مقرر نہیں کیا اور جب کیا تو خواجہ آصف جیسا پاک فوج سے بغض رکھنے والا شخص۔ موصوف نے دو اہم بیانات جاری فرمائے ہیں۔ پہلا امریکہ جا کر فرمایا کہ" حافظ سعید وغیرہ پاکستان سے باہر دہشت گردی کرتے ہیں"۔ دوسرا" ہمیں اپنا گھر صاف کرنے کی ضرورت ہے" والا تازہ بیان۔ مطلب پاکستان میں دہشت گردوں کی پناہ گاہیں ہیں۔ بلکل یہی موقف امریکہ اور انڈیا کا بھی ہے۔ کچھ عرصہ پہلے مریم نواز نے ڈان لیکس میں بھی یہی خبر چھپوائی تھی کہ پاک فوج ہشت گردوں کی سہولت کار ہے۔ وزیر اعظم پاکستان شاہد خاقان عباسی نے بیان جاری کیا کہ" کابل میں دہشت گردی کرنے والے پاکستان سے گئے تھے"۔ ایران، انڈیا اور افغانستان پاکستان میں سرجیکل سٹرائیکس کی دھمکی دے چکے ہیں۔ امریکہ نے انڈیا کو 22 جدید ترین ڈرون طیارے دیئے ہیں۔ جبکہ ایران کے پاس ایسے

ہی ڈرون طیارے موجود ہیں۔ایران نے کچھ دن پہلے افغانستان کے فرح صوبے میں امریکہ کے ساتھ ملکر افغان طالبان کے خلاف آپریشن کیا۔مطلب کچھ معاملات میں امریکہ اور ایران ایک پیج پر ہیں۔افغان فورسز دو سالوں میں دو بار پاکستان کی سرحدوں پر حملے کر چکی ہیں۔کچھ دن پہلے اجیت ڈاوُل نے پیوٹن سے ایک اہم معاہدہ کیا ہے کہ اگر پاکستان میں حالات خراب ہوتے ہیں تو افغان طالبان کو کشمیر اور پاکستان کے معاملات سے دور رکھیں گے اور بدلے میں ان کو افغان حکومت کا حصہ بنانے کی راہ ہموار کی جائیگی۔نواز شریف نے ایک بڑی امریکی لابنگ فرم ھائر کی جس کے بعد اچانک چند امریکی اخبارات نے اس خطرے کا اعلان شروع کر دیا ہے کہ پاکستان کی فوج پاکستان کی جمہوریت کو شکست دے سکتی ہے اور نواز شریف اور مریم نواز جمہوریت کی بقا کی جنگ لڑ رہے ہیں۔99ء میں جب مشرف کے ساتھ اختلافات بڑھ گئے تھے تو نواز شریف نے پاک فوج کہ خلاف نیویارک ٹائمز میں مضمون چھپوایا تھا جسکا عنوان تھا"ایٹم بم کے بٹن پر انگلی رکھے دہشت گردوں کی حامی فوج"۔۔یورپ ولندن میں آزاد بلوچستان کے پوسٹرز بھی اسی سفارتی مہم کا حصہ ہیں۔پاکستان کے دارالخلافہ میں داعش کے پوسٹرز لگائے گئے ہیں جس سے دنیا کو پیغام ملا ہے کہ پاکستان کا کوئی کونہ دہشت گردوں کی دسترس سے محفوظ نہیں۔یہ ہو گیا سفارتی محاذ۔اب اگر کسی معاشی دیوالیہ پن کے بعد پاکستان بھر میں شورش اور دہشت گردی کی شکل میں خانہ جنگی شروع ہوتی ہے تو اس سے نمٹنے کے لیے پاک فوج پاکستان بھر میں مصروف ہو جائیگی۔ان حالات میں امریکہ پاکستان میں" دہشت گردوں کے محفوظ"ٹھکانوں پر اچانک حملے کر سکتا ہے جیسا کہ ڈونلڈ ٹرمپ نے اعلان کیا ہے۔جس میں ایران اور انڈیا بھی اپنے ڈرونز استعمال کرینگے۔ افغان فورسز ایک بار پھر پاک افغان سرحد پر جگہ جگہ حملے کرینگی۔ایل او سی پر بھرپور جھڑپ شروع کر دی جائیگی۔پاک فوج کہاں کہاں جنگ کرے گی اور کس کس سے نمٹے گی؟؟ اور آخر بغیر تن خواہ کے یہ فوج کتنے دن لڑے گی؟ خدانخواستہ پاک فوج ٹوٹتی ہے یا کمزور ہوتی ہے تو اس کے بعد امریکنز پاکستان کے نیوکلیئر اثاثوں کو"دہشت گردوں کے ہاتھوں میں جانے سے روکنے کے لیے"خصوصی طور پر تیار کیے گئے اپنے کمانڈوز ن کو پاکستان میں اتار سکتے ہیں۔یہ ہے ممکنہ بدترین حالات کا نقشہ۔یہ آپ کو جھنجوڑنے کے لیے لکھا ہے۔ اللہ سے امید ہے کہ انکی تدبیر کو ناکام کرے گا لیکن ہمارا جاگتے رہنا ضروری ہے۔آپ نوٹ کیجیے نواز شریف نے یہ نہیں کہا کہ"ہم عدالتوں کا سامنا کرینگے" بلکہ وہ عدالتوں مقابلہ کرنے کی بات کر رہے ہیں۔وہ وکیل بھی نہیں کر رہا ظاہر ہے وہ قانونی جنگ لڑنے نہیں آیا۔نواز شریف کو یہ یقین دلایا گیا ہے کہ اگر کسی گرفتاری کے نتیجے میں وہ جیل جاتا ہے تو اس کے لیے جیل گھر سے زیادہ آرام دہ مہیا کی جائیگی کیونکہ حکومت اپنی ہے۔لیکن اس کے جیل جانے کے بعد حالات اس قدر خراب کروانے کی تیاری ہے کہ کنٹرول نہ ہو سکیں۔ایک مخصوص بکا ہوا میڈیا پاکستانیوں کو یہ پیغام دے گا کہ نواز شریف کی وجہ سے سب ٹھیک تھا اس کے جاتے ہی ہر چیز بگڑ گئی۔تب جیل کے سامنے اور ملک بھر میں نواز شریف کے حق میں اور عدلیہ و پاک فوج کے خلاف سیاسی ریلیوں کا انعقاد کیا جائیگا۔خرابی کی اصل وجوہات سے بے خبر کھوتا خور زور وشور سے ان ریلیوں میں شرکت کرینگے۔نواز شریف سے وعدہ کیا گیا ہے کہ اگر" پاک فوج"گرتی ہے تو پاکستان کے نیوکلئر ہتھیاروں کو"محفوظ"کرنے کے بعد پاکستان مکمل طور پر شریف اور زرداری خاندان کو ہی سونپ دیا جائیگا اور نواز شریف کے دنیا بھر میں موجود اثاثے خود بخود محفوظ ہو جائینگے۔اس سارے معاملے میں صرف دو قوتیں پاکستان کا ساتھ دینگی۔چین اور افغان طالبان۔مجھے پاکستان کی زمین میں ارتعاش محسوس ہو رہا ہے۔شائد آنے والے دنوں میں کچھ بڑا ہونے جا رہا ہے۔

آسمانی کونسل پر ستارے اور تبصرے قارئین کی نذر ہیں۔اب فیصلہ آپ کریں مگر ہماری اپیل ہے کہ آپ جیسے اپنی ماں کی عزت کرتے ہیں ویسے ہی مادر وطن پاکستان سے محبت کریں دُعا ہے کہ ہر آنے والی آنچ، بری نظر سے پاکستان اور پاکستانی قوم کو محفوظ رکھیں۔(آمین)





از تحریر: سید انور فراز، کراچی

# چیئرمین نیب جسٹس جاوید اقبال

## اپنے زائچہ ء پیدائش کی روشنی میں

### سیاسی اشرافیہ اور بیوروکریسی کی چیخیں ظاہر کررہی ہیں

### کہ نیب کے چیئرمین کی کرسی پر ایک شیر دل، نڈر اور لائق چیئرمین آچکا ہے

علم نجوم ساری دنیا میں ایک مفید علم کے طور پر جانا اور پہچانا جاتا ہے، عام افراد سے لے کر خاص لوگوں تک اس کی رسائی ہے، یہ الگ بات ہے کہ عام لوگ جو اعلیٰ درجے کے مستند ماہرین نجوم تک رسائی حاصل کرنے کی گنجائش نہیں رکھتے، وہ عطائی نجومیوں کے ہتھے چڑھ کر گمراہ ہوتے ہیں، اس علم سے ان کا اعتماد اٹھ جاتا ہے اور خاص طور پر پاکستان اور بھارت میں یہ صورت حال بہت نمایاں ہے لیکن صاحب حیثیت لوگ جو واقعی ماہرین سے رجوع کرتے ہیں اور ان کے مشوروں سے استفادہ کرتے ہیں، ان کی تعداد بھی بہت زیادہ ہے، یہ الگ بات ہے کہ ایسے لوگ اپنے رابطوں کو خفیہ رکھتے ہیں۔

یہ تصور یا نظریہ جو ہمارے ملک میں عام ہوگیا ہے کہ علم نجوم ایک طرح کی غیب دانی ہے، بکمل طور پر غلط ہے، حقیقت میں علم نجوم ایک سائنسی علم ہے جو سیاروی گردش کا مشاہدہ علم ریاضی کی مدد سے کرتا ہے، یہی وجہ ہے کہ اس علم کا دنیا بھر میں اعلیٰ درجے کے ایسٹرولوجیکل سافٹ ویئرز تیار ہوچکے ہیں، کسی غیبی یا ماورائی علم پر کوئی سافٹ ویئر تیار نہیں ہوسکتا، جہاں تک ایسٹرولوجیکل نظریات کا تعلق ہے تو یہ تقریباً سات ہزار سال کی تحقیق و تجربے اور مشاہدے کا نتیجہ ہے جیسے میڈیکل سائنس کی موجودہ شکل کئی صدیوں کی تحقیق و تجربے کا نچوڑ ہے، فلکیاتی سائنس ''ایسٹرونومی'' بھی اسی طرح صدیوں کے مشاہدے اور تحقیق کے بعد موجودہ شکل میں ہمارے سامنے ہے، ایسٹرونومی ہمیں ہماری کہکشاں میں گردش کرتے ہوئے اور ساکت سیاروں اور ستاروں کے بارے میں معلومات فراہم کرتی ہے جب کہ ایسٹرولوجی ان سیاروں اور ستاروں کی گردش سے پیدا ہونے والے ارتعاش کے اثرات پر روشنی ڈالتی ہے، امید ہے کہ اس مختصر وضاحت سے بہت سے لوگوں کو یہ سمجھنے میں مدد ملے گی کہ ایسٹرولوجی درحقیقت کیا ہے؟ اس موضوع پر ہماری چار کتابیں دستیاب ہیں اول ''آپ شناسی'' جس میں بارہ برجوں سے پیدا ہونے والے اثرات کی نشان دہی کی گئی ہے، دوم ''اک جہان حیرت'' جس میں منازل قمری کے اثرات زیر بحث آئے ہیں، سوم ''پیش گوئی کا فن حصہ اول اور دوم'' یہ دونوں کتابیں علم نجوم کی تکنیکی ساخت و پرداخت سے بحث کرتی ہیں کہ کس طرح کسی واقع یا پیدائش کی بنیاد پر حسابی فارمولوں کے ذریعے پیش گوئی کی جاسکتی ہے، ہمارا دعویٰ ہے کہ پاکستان میں اس سے پہلے ان موضوعات پر سنجیدہ نوعیت کا کام نہیں ہوا بلکہ جو بھی کام ہوا وہ مزید لوگوں کو گمراہ کرنے والا اور الجھن میں مبتلا کرنے والا نظر آتا ہے ورنہ حقیقت یہ ہے کہ اس نہایت اعلیٰ درجے کے سائنٹیفک علم کے ذریعے ہمیں نہ صرف یہ کہ خود کو سمجھنے میں مدد ملتی ہے بلکہ ہم دوسروں کے بارے میں بھی جان سکتے ہیں کہ وہ کس قسم کے لوگ ہیں، وہ کیا کرسکتے ہیں اور کیا نہیں کرسکتے، ان کی خوبیاں اور خامیاں کیا ہیں؟ یہاں یہ بات یاد رکھنے کی ہے کہ اس مادی دنیا میں انسان کی خوبیاں اور خامیاں ہی اس کی خوش قسمتی اور بدقسمتی کا راز ہیں، ہمارے ہاں خوش قسمتی اور بدقسمتی کے حوالے سے بھی گمراہ کن نظریات عام ہیں۔ ہم نے ہمیشہ اسی ضرورت کے پیش نظر مشہور شخصیات کے زائچے پیش کیے تاکہ ان کی خوبیوں اور خامیوں سے آگاہی حاصل ہو اور خاص و عام جان لیں کہ درحقیقت کون کیا ہے اور کیا کرسکتا ہے؟ 2013ء کی ابتدا میں پاکستان کی سیاسی پارٹیوں کے زائچے بھی بڑی تحقیق کے بعد پیش کیے تھے کیوں کہ کسی پارٹی کا زائچہ بھی اس کی کارکردگی اور اس سے متعلق افراد کی خصوصیات پر روشنی ڈالتا ہے، یہ سلسلہ ایک بار پھر شروع کیا جارہا ہے کیوں کہ ہر طرف نئے انتخابات کا غلغلہ ہے۔

گزشتہ سال اور اس سال میں بھی ہم نے بعض مشہور شخصیات کے زائچوں کی روشنی میں ان کی خوبیوں، خامیوں اور مستقبل کے حوالے سے تجزیہ پیش کیا، مثلاً شہباز شریف، ڈاکٹر فاروق ستار، مصطفیٰ کمال اور ملالہ یوسف زئی وغیرہ کے حوالے سے یقیناً ہمارے قارئین کو آگاہی ملی ہوگی، اس بار چیئرمین نیب جناب جسٹس جاوید اقبال ہمارا موضوع ہیں، جب سے انہوں نے یہ عہدہ سنبھالا ہے، نیب کی کارکردگی میں غیر معمولی اضافہ دیکھنے میں آیا ہے، کہتے ہیں کہ اس سے پہلے جو چیئرمین تھے، انہوں نے اپنے

عہدے کے ساتھ انصاف نہیں کیا یا وہ حکومت کے دباؤ میں رہے مگر جسٹس جاوید اقبال نیب کو ایک فعال ادارہ بنانے میں خاصے کامیاب نظر آتے ہیں، وہ بلا امتیاز کارروائی کر رہے ہیں جس کی وجہ سے ہماری سیاسی اشرافیہ اور بیوروکریسی نہایت پریشان ہے، انہی کے دور میں بعض فوجی جرنل بھی عدالت کے روبرو پہنچ چکے ہیں اور تازہ صورت حال یہ ہے کہ نیب پر پابندی لگانے یا اسے ختم کرنے کے بارے میں سوچا جا رہا ہے۔

## دبنگ چیئرمین نیب

اسد 44 0




جسٹس جاوید اقبال کی تاریخ پیدائش یکم اگست 1945 کوئٹہ ہے اور پیدائش کا وقت صبح 08:37 am ہے لہٰذا پیدائشی برج اسد کے صفر درجہ 44 دقیقہ طلوع ہیں، سیارہ قمر کے علاوہ راہو کیتو اس زائچے کے لیے فعلی منحوس ہیں، باقی تمام سیارگان سعد اثر رکھتے ہیں، زائچے کے پہلے گھر میں سیارہ عطارد دوسرے گھر میں، مشتری پانچویں گھر میں، کیتو نویں گھر میں، قمر دسویں گھر میں، سیارہ مریخ اور گیارھویں گھر میں زہرہ، راہو اور زحل موجود ہیں، طالع کا حاکم سیارہ شمس بارھویں گھر میں مقیم ہے۔

## اسدی مزاج و صفات

برج اسد کو شاہانہ مزاج کہا جاتا ہے، اس کا حاکم سیارہ شمس ہے جس کا تعلق اقتدار اور حکمرانی سے ہے لیکن شمس بارھویں گھر میں ہونے کی وجہ سے کمزور ہے جو اسدی صفات میں کمی بیشی کا باعث ہوسکتا ہے، بنیادی طور پر اسدی افراد فیاض، پراعتماد، گرم جوش اور روشن خیال ہوتے ہیں، زندہ دل، وفادار، محبت کرنے والے پرعزم، حاکمیت اور تعریف پسند، مہربان، مضبوط ارادے کے مالک، آزاد، قائدانہ صلاحیتوں کے حامل، ڈرامائی صورت حال کو پسند کرنے والے، صاف گو اور جرأت مند ہوتے ہیں، ان کی منفی خصوصیات میں شاہانہ مزاجی، شان و شوکت سے رغبت، فضول خرچی، گھمنڈ، خود غرضی، دوسروں کو کمتر سمجھنا اور خود کو آقا ٹائپ خیال کرنا، اپنے طابع رکھنے کی کوشش کرنا، بے دلیل بات کرنا، ضدی، حاسد، خود پسند اور شدت پسند ہونا شامل ہے۔ ”جو شے سچ مچ کسی آدمی کو خوشامد پسند بناتی ہے وہ یہ ہے کہ آپ اسے اس قابل سمجھتے ہیں کہ اس کی خوشامد کی جائے“ جارج برناڈ شاہ (ادیب) پیدائش 26 جولائی 1856ء۔ کسی بھی زائچے میں شمسی اور پیدائشی برج کے علاوہ دوسری اہم علامت قمری برج (Moon sign) ہے، یہ کسی بھی شخص کی فطری صلاحیتوں، خوبیوں اور خامیوں کی نشان دہی کرتا ہے اور یاد رہے کہ فطرت کبھی نہیں بدلتی، یہ بچپن سے جوانی اور بوڑھاپے تک یکساں رہتی ہے۔ جسٹس صاحب کا قمری برج حمل ہے، اس کا حاکم سیارہ توانائی کا نمائندہ ڈائنا مک مریخ ہے، حمل افراد اپنی فطری خوبیوں میں انتھک کام کرنے والے، شکست تسلیم نہ کرنے والے، چیلنج قبول کرنے والے، نڈر اور باہمت ہوتے ہیں، اسی فطری خوبی کی وجہ سے جسٹس صاحب نے تقریباً 71 سال کی عمر میں بھی نیب کی سربراہی کا چیلنج خوشی خوشی قبول کرلیا، حالاں کہ وہ جانتے تھے کہ پاکستان میں حالات کیا ہیں اور ان سے پہلے نیب کے چیئرمین، نیب کو اس مقام تک پہنچا گئے ہیں جہاں سپریم کورٹ بھی اسے مردہ قرار دے رہی تھی۔

جسٹس صاحب کی پیدائشی منزل قمری جو برج حمل میں واقع ہے، بھرنی ہے، اس منزل پر سیارہ زہرہ حکمران ہے، اس طرح مریخ اور زہرہ کا مشترکہ امتزاج سامنے آتا ہے، گویا مریخ کی جارحیت کو زہرہ کی توازن پسندی کنٹرول کرتی ہے، اس منزل میں پیدا ہونے والے افراد مذہبی مزاج کے حامل، عمدہ تحریری صلاحیت رکھنے والے، اپنے کام میں طاق، خوش باش اور فرض شناس ہوتے ہیں، یہ لوگ پرکشش اور کرشماتی شخصیت کے مالک، لیڈر شپ کی صلاحیت رکھنے والے اور عوامی زندگی میں اچھی مقبولیت حاصل کرتے ہیں، جس کام کا بھی ذمہ لیں اسے مکمل کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں، ان سے ایسے کارناموں کی توقع کی جاسکتی ہے جن کی نوعیت دوسرے لوگوں کے لیے مشکل یا ناممکن قسم کی ہو، یہ ایسے کام کر جاتے ہیں جو پہلے کبھی نہ کیے گئے ہوں، ایسے کاموں کے نتیجے میں انہیں شہرت اور دولت حاصل ہوتی ہے، ایمانداری، مضبوط قوت ارادی اور سیدھے راستے پر چلنے کی خوبی بھی ان لوگوں میں موجود ہوتی ہے لیکن تھوڑے سے مغرور بھی ہوتے ہیں، ان کا حلقہء احباب محدود ہوتا ہے کیوں کہ یہ بہت دیکھ بھال کر دوست بناتے ہیں، یہ لوگ جان بوجھ کر کسی کو نقصان پہنچانا نہیں چاہتے، اسی طرح آسانیاں اور سہولت پسندی بھی ان کا مقصد نہیں ہوتا لیکن جب اپنی رائے کا اظہار کریں گے تو کسی کے بھی جذبات کا پاس کرنے کی زحمت گوارا نہیں کریں گے، اس وجہ سے لوگوں میں ان کے لیے مخالفانہ جذبات پیدا ہوسکتے ہیں، یہ لوگ اپنے ضمیر کے خلاف کوئی کام کرنے کو تیار نہیں ہوتے، اس رویے کے باعث ان کو بہت سی مزاحمتوں اور رکاوٹوں کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے، اپنے مزاج اور فطرت کی وجہ سے دوسروں کی ہمدردیاں اور مکمل حمایت حاصل کرنے میں ناکام ہوسکتے ہیں، ان کی زندگی میں اتار چڑھاؤ آنے کا امکان رہتا

ہے، انہیں مشورہ دیا جاتا ہے کہ غیر ضروری بحث مباحثے میں نہ الجھیں یا خوامخواہ کی دشمنی مول نہ لیں، اپنے بنائے ہوئے اصولوں پر غیر ضروری جنگ نہ کریں۔

## زائچے کی ساخت

زائچے کے پہلے گھر کا حاکم یعنی جسٹس صاحب کا ذاتی سیارہ شمس بارھویں گھر میں مقیم ہے، ایسے لوگ ابتدا ہی سے مستقبل کے اندیشوں میں مبتلا رہتے ہیں، انہیں لاشعوری طور پر مستقبل کے خوف پریشان کرتے رہتے ہیں لہٰذا وہ زیادہ محنت اور کوشش سے اپنے مستقبل کو محفوظ بنانے کے لیے مصروف عمل ہوجاتے ہیں، شمس کی یہ پوزیشن غیر ممالک میں قیام کی نشان دہی بھی کرتی ہے، زائچے کے دوسرے گھر کا حاکم عطارد پہلے گھر میں ہے، ایسے لوگ سیلف میڈ ہوتے ہیں، بے شک وہ اپنے ذرائع آمدن میں اضافے کے لیے مسلسل کوشش اور جدوجہد کرتے رہتے ہیں اور اگر اس حوالے سے کوئی رکاوٹ پیدا ہو تو وہ متبادل ذریعہ روزگار اختیار کرنے میں بھی کوئی پریشانی محسوس نہیں کرتے جس کا ثبوت ہمیں ماضی میں نظر آتا ہے کہ جب وکلا تحریک کے زمانے میں تمام ججز فارغ ہوگئے تھے اور ان کی بحالی فوری طور پر نظر نہیں آرہی تھی، جاوید اقبال صاحب نے ایک دوسری جاب شروع کردی تھی۔ تیسرے گھر کا حاکم زہرہ گیارھویں گھر میں موجود ہے، یہ بھی اپنے کریئر کو بہتر بنانے کے لیے مسلسل کوشش اور جدوجہد کی نشان دہی کرتا ہے، چناں چہ اپنے تعلیمی کریئر میں انہوں نے غیر معمولی کوشش کی اور بیرون ملک بھی جاکر تعلیم حاصل کی، پانچویں گھر کا حاکم مشتری دوسرے گھر میں کمزور ہے کیوں کہ نواسا چارٹ میں ہبوط یافتہ ہے، یہ صورت حال ایک مکینیکل سوچ اور اپروچ کی نشان دہی کرتی ہے، مزید یہ کہ اولاد کے حوالے سے بھی مسائل پیدا کرتی ہے، ساتویں گھر کا حاکم سیارہ زحل گیارھویں گھر میں نہایت طاقت ور پوزیشن رکھتا ہے اور اس کا مطلب یہ ہے کہ ایک قابل اعتماد اور معاون و مددگار شریک حیات کی رفاقت انہیں حاصل ہوئی، مزید یہ کہ لوگوں سے بہتر تعلقات اور تعاون کا حصول ممکن ہوسکا، نواں گھر جسے بھاگیہ استھان بھی کہا گیا ہے اس کا حاکم سیارہ مریخ زائچے کے دوسرے گھر میں طاقت ور پوزیشن رکھتا ہے، گویا کریئر کے حوالے سے نہ صرف یہ کہ انہیں خوش بختی حاصل ہے بلکہ اعلیٰ تعلیم کے دروازے بھی ان کے لیے کھلے رہے۔

## ادوار زندگی

بے شک زندگی کا ابتدائی حصہ مشکلات اور جدوجہد کی نشان دہی کرتا ہے لیکن 30 سال کی عمر سے سیارہ مریخ کا دور اکبر سات سال کے لیے شروع ہوا تو انہیں اپنی پوزیشن کو استحکام دینے کا موقع ملا ہوگا، بعد ازاں راہو کا طویل دور زندگی میں آیا جو 18 جولائی 2000ء تک جاری رہا، راہو اگرچہ زائچے میں اچھی جگہ ہے لیکن راہو کا دور زندگی میں دھوپ چھاؤں کی کیفیت رکھتا ہے، بعد ازاں مشتری کا 16 سالہ دور شروع ہوا، اسی دور میں جب عطارد کا دور اصغر جاری تھا تو وہ عارضی طور پر چیف جسٹس آف پاکستان بنے کیوں کہ جسٹس افتخار محمد چوہدری کی معزولی کے بعد سینئر ترین جسٹس رانا بھگوان داس چھٹیوں پر بھارت گئے ہوئے تھے اور ان کے بعد سینئر ترین جسٹس جاوید صاحب تھے لہٰذا انہوں نے قائم مقام چیف جسٹس کا عہدہ سنبھالا، بھگوان داس کی واپسی کے بعد وہ اس عہدے سے سبکدوش ہوگئے۔

3 نومبر 2007ء کی ایمرجنسی میں دیگر جج صاحبان کے ساتھ انہیں بھی برطرف کردیا گیا تھا، اس وقت مشتری کے دور اکبر میں کیتو کا دور اصغر جاری تھا، اول تو مشتری کی کمزوری، دوم کیتو کا دور لہٰذا مشکلات اور پریشانیاں اس تمام عرصے میں سامنے رہیں اور بالآخر وہ ریٹائر ہوگئے، چیف جسٹس افتخار محمد چوہدری کا طویل دور ان کے چیف جسٹس آف پاکستان سپریم کورٹ بننے میں حارج رہا۔ مشتری کے دور اکبر میں 30 جنوری 2011ء سے سیارہ شمس کا دور اصغر جاری تھا، جب انہیں ایک اہم ذمے داری سونپی گئی، ایبٹ آباد میں اسامہ بن لادن کے خلاف ہونے والے آپریشن کی تحقیقات انہوں نے نہایت ذمے داری اور فرض شناسی کے ساتھ کی لیکن یہ رپورٹ آج تک منظر عام پر نہیں آسکی، قصہ مختصر یہ کہ جب تک ہبوط یافتہ مشتری کا دور جاری رہا، ان کا نام اور کام کبھی نمایاں نہ ہوسکا لیکن 19 جولائی 2016ء سے زائچے میں سیارہ زحل کا دور اکبر اور دور اصغر شروع ہوا، سیارہ زحل نہ صرف یہ کہ ساتویں گھر کا طاقت ور حاکم ہے بلکہ گیارھویں گھر میں اچھی پوزیشن رکھتا ہے، چناں چہ اس سعد وقت میں اور بہتر سیاروی ٹرانزٹ پوزیشن میں انہیں چیئرمین نیب منتخب کرلیا گیا اور ان کا یہ انتخاب خود ان کے لیے ایک چیلنج کی حیثیت رکھتا تھا، اب تک کی صورت حال سے ظاہر ہورہا ہے کہ انہوں نے نیب کے مردہ گھوڑے میں جان ڈال دی ہے، سیاسی اشرافیہ اور بیوروکریسی کی چیخیں ظاہر کررہی ہیں کہ نیب کے چیئرمین کی کرسی پر ایک شیر دل، نڈر اور لائق چیئرمین آچکا ہے، ن لیگ اور خاص طور سے سابق وزیراعظم نوازشریف نیب کی کارروائیوں کے سخت خلاف ہیں، اس پر پابندی لگانے اور نیب کے قوانین میں ترامیم لانے کی باتیں کررہے ہیں، کیا وہ ایسا کرسکیں گے؟ ہمارے خیال میں یہ آسان نظر نہیں آتا، نوازشریف صاحب اور ان کی پارٹی مسلم لیگ ن وقت کی جس گردش کا شکار ہے، اس سے نکلنا آسان نہیں ہے اور خصوصاً جو طریقے وہ اختیار کررہے ہیں، وہ بھی مناسب نہیں ہیں، جہاں تک جسٹس جاوید اقبال صاحب کے مستقبل کا سوال ہے تو وہ بدستور بہتری کی جانب گامزن ہیں اور اپنے عہدے کی مدت پوری کرتے نظر آتے ہیں۔

# الیکشن 2018ء کے پانچ اہم سیاسی ستارے شہباز شریف، مریم نواز، حمزہ شہباز، بلاول بھٹو زرداری اور مستقبل کے ابھرتے ہوئے سیاستدان عمران خان

## علم نجوم کی روشنی میں



از قلم: سید مبشر علی رضوی، ملتان

11 سرطان 14




23 ستمبر 1951ء لاہور 2 بجکر 21 منٹ

محترم شہباز شریف صاحب تیسری مرتبہ **23** جون **2013**ء میں وزارت اعلیٰ کا ان کے سر آ بیٹھا اس وقت مرکری اور شمس کی دشا چل رہی تھی۔ شمس ان کے زائچے کا ایک گولڈن پلانٹ ہے جو کہ ان کو بار بار اس عہدے پر بٹھا رہا ہے اور سورج ہی ان کو سیاست کے میدان میں لانے والا سیارہ ہے اور کیریئر کے ڈویژنل چارٹ میں بھی آفتاب اچھی حالت میں پڑا ہے۔ آیئے اب ان کے زائچے کے مطابق ان کے والد صاحب کی فوتگی کو دیکھتے ہیں۔ **30** اکتوبر **2004**ء کو انکے والد کا سایہ ان کے سر سے اُٹھا اسوقت ان کے زائچے میں مہادشا زحل اور انتر دشا مشتری کی چل رہی تھی۔ مشتری چھٹے اور نویں کا گھر حاکم اور زحل ساتویں اور آٹھویں گھر کا حاکم ہے۔ چھٹے اور آٹھویں گھر کا تعلق کسی بڑے صدمے اور نقصان کو ظاہر کرتا ہے۔ شمس زائچے میں والد کارکا کے طور پر دیکھا جاتا ہے اس وقت شمس زائچے میں ہبوط یافتہ تھا۔ چوتھے اور گیارہویں بیوت کی مالک زہرہ بھی اسوقت ہبوط یافتہ چل رہی تھی۔ چوتھے گھر کی منسوبات گھر اور خاندان سے متعلق ہیں اور زہرہ صدمے کو ظاہر کر رہی ہے۔ والدین کے ڈویژنل چارٹ میں مشتری سورج اور زہرہ ان کے والد صاحب کی خراب صحت کی طرف اشارہ کر رہی ہے۔ اب زائچے میں ان کے بڑے بھائی کی پریشانی پر نظر ڈالتے ہیں۔

زائچے میں مریخ کو بڑے بھائی کا کارک مانا جاتا ہے اور بڑے بہن بھائی کے لئے گیارہویں گھر کو دیکھا جاتا ہے جو کہ مون راشی سے بارہواں گھر بنتا ہے۔ بارہواں گھر نقصانات کو ظاہر کرتا ہے۔ جس وقت میاں محمد نواز شریف صاحب نااہل ہوتے ہیں اسوقت صاحب زائچہ کے سیارگان کی پوزیشن میں مہادشا عطارد اور انتر دشا راہو کی چل رہی تھی جو کہ ان کے زائچے کے مطابق اچھی نہیں ہے اور ان کے لئے اچانک سے کوئی بڑی پریشانی لاسکتی ہے۔ ان کے نیٹل چارٹ میں مریخ بھی کوئی اچھی پوزیشن میں نہیں ہے اور مریخ ٹرانزٹ میں بھی کوئی اچھی پوزیشن میں نہیں چل رہا تھا اور اپنے ہبوطی گھر سے گزر رہا تھا اور بہن بھائی کے ڈویژنل چارٹ میں بھی مریخ خراب حالت میں موجود ہے۔ چونکہ راہو کی انتر دشا رہی تھی اور ٹرانزٹ میں فیملی کے گھر سے گزر رہا تھا۔ راہو کا **Dispositor** کمزور تھا اس لئے راہو کمزور تھا تو اس سے یہ نتیجہ اخذ کیا جا سکتا ہے کہ اس وقت ان کے بڑے بھائی کے لئے کوئی اچھی توقعات نہیں کی جا سکتی تھیں۔ آیئے اب زائچے کی روشنی میں دیکھتے ہیں کہ شہباز شریف اگلے وزیراعظم بن سکتے ہیں یا نہیں؟

سب سے پہلے ان کے نیٹل میں دسویں گھر کے مالک کی پوزیشن کو دیکھنا ہوگا۔ دسویں گھر کا مالک ایک کمزور پوزیشن کا مالک ہے گو کہ وہ یوگا کارکا ہے لیکن سیارے کی یوگا کارکا ہونے کی جو شرائط ہیں ان پر پورا نہیں اترتا ہے۔ اس لئے کمزور کہلائے گا۔ زائچے میں شمس اچھی حالت میں پڑا ہے۔ لیکن کیریئر کے ڈویژنل چارٹ میں شمس اور مون کی کمزوری کا ذکر کرتا چلوں کہ مون زائچے میں بھی کمزور

حالت ہے۔اب آئیے ہیں ان کی دشا کی طرف جو کہ اکتوبر دو ہزار اٹھارہ تک مرکری اور راہو کی رہے گی۔اب ان کے زائچے کے ٹرانزٹ پر ایک نظر ڈالتے ہیں۔ٹرانزٹ میں زحل ساتویں اور آٹھویں کا مالک ہوکر چھٹے گھر میں چل رہا ہے۔ جو کہ جنوری **2020** تک قیام پذیر ہے۔جب کہ اس کا **Dispositor** اچھی پوزیشن میں ہے مگر زحل کمزور پوزیشن میں ہی رہے گا اور ان کے لئے مسائل پیدا کراتا رہے گا۔اور ان کی صحت اور خاندان کی پراپرٹی اور اثاثہ جات کے لئے پریشانیاں پیدا کرسکتا ہے۔ایک تو ان کے راہو کی دشا کافی کمزور ہے اور اوپر سے ٹرانزٹ میں زحل کی پوزیشن اچھی نہیں رہے گی۔مزید آگے آنے کے لئے ان کو بیحد مشکلات پیش آسکتی ہیں اور وزیراعظم بننے کے لئے حالات سازگار نظر نہیں آتے ہیں۔ہمارا یہ تجزیہ سیارگان کی پوزیشن کو مدنظر رکھتے ہوئے ہے اور کوئی حتمی بات نہیں اور عالم الغیب تو اللہ تبارک تعالیٰ کی ہی ذات ہے۔







زائچہ 28 اکتوبر 1973ء لاہور 19 بجکر 20 منٹ

محترمہ مریم نواز طالع ثور، مون راشی عقرب اور شمسی برج میزان ہے۔طالع اور چھٹے گھر کی مالک زہرہ ساتویں گھر میں براجمان ہے اور قمر کے ذاتی گھر سرطان میں موجود ہے۔زہرہ کیندر میں موجود ہے جو اس بات کی دلیل ہے کہ وہ اچھی قدوقامت اور پرکشش شخصیت کی مالکہ ہیں اور فنانشل لحاظ سے ایک متمول خاتون ہیں۔بیتِ ششم کی مالکہ ہوکر زہرہ کا ساتویں گھر میں ہونا اس بات کی دلیل ہے کہ شادی کے معاملات میں کچھ جھگڑے دکھائی دیتے ہیں۔تیسرے پانچویں اور چھٹے بیوت کے مالکان ساتویں گھر میں موجود ہیں جو پسند کی شادی پر برہان قاطع ہیں۔آیئے محترمہ مریم نواز صاحبہ کے ادوار پر نظر ڈالتے ہیں اور دیکھتے ہیں کہ ان کے ادوار ان کے زائچے سے کتنی مطابقت رکھتے ہیں۔سب سے پہلے ان کی شادی کو دیکھتے ہیں جو کہ 1992 یں ہوئی اس وقت ساتویں اور بارہویں گھر کے مالک مریخ کا دور اوسط چل رہا تھا۔اسی دور میں ان کی شادی ہوگئی لیکن مریخ طالع کی رُو سے بارہویں اور مون راشی کی رُو سے چھٹے گھر میں ہونے کی وجہ سے ان کو ایک کٹھن مشکل کا سامنا بھی کرنا پڑا۔مریخ کے اس دور میں ان کی شادی تو ہوگئی لیکن بہت سے مسائل اور سوالیہ نشان اپنے پیچھے چھوڑ گئی۔اس کے بعد موصوفہ نے پاکستان مسلم لیگ نون کو جوائن کرنے کا ارادہ 2001 میں کیا اس وقت انتر دشا شمس کی چل رہی تھی جو کہ چوتھے گھر کا مالک اور چھٹے گھر میں موجود ہے، شمس سیاست کی طرف آنے کا سب سے اہم سیارہ سمجھا جاتا ہے۔شمس کمزور ہونے کی وجہ سے موصوفہ زیادہ دیر اس میدان میں نہ ٹک سکیں۔مون راشی کی رُو سے بارہویں گھر میں شمس ارادوں کو توڑتا رہتا ہے۔2013ء کے اواخر میں وہ وزیراعظم صاحب کی چیئر پرسن کے ساتھ ساتھ مختلف پروگرامز کی انچارج بنائی گئیں۔اسوقت بھی مریخ کی ہی انتر دشا چل رہی تھی اور مہادشا زہرہ کی چل رہی تھی۔مریخ نے عہدہ تو دلوادیا لیکن بہت سے مسائل بھی کھڑے کردیئے اسوقت میڈیا میں بھی بہت سے سوال اٹھائے اور اپوزیشن نے بھی بہت دباؤ ڈالا جس کی وجہ سے موصوفہ یوتھ لائن پروگرام سے 2014 کے اواخر میں مستعفی ہوگئیں۔اس وقت ٹرانزٹ میں بھی مشتری اور مریخ کی کوئی خاص اچھی پوزیشن نہ تھی گو کیریر کے ڈویزنل چارٹ میں مریخ اچھی حالت میں موجود ہے لیکن کمزوری ساتھ لیئے ہوئے ہے اس کے بعد اپریل 2016 میں پانامہ کیس میں ان کا نام آگیا۔جو کہ مریخ کی بارہویں گھر میں پیدائشی زائچہ میں نشست کا شاخسانہ ہے کیونکہ بارہواں گھر نقصانات اور خفیہ دشمن کا گھر ہے جو کہ ان کو لیگل مسائل سے دوچار کرتا دکھائی دیتا ہے جیسا کہ پیچھے بھی بیان ہوچکا۔اس وقت ان کا دور اکبر زہرہ اور دور اوسط راہو کا چل رہا تھا۔چکر باز راہو آٹھویں گھر میں موجود ہے جس پر ایک تو کریلا اوپر سے نیم چڑھا کی مثال صادق آتی ہے راہو نے ان کے لیئے مصیبتوں کے پہاڑ کھڑے کردیئے۔آٹھواں گھر وراثت اور والد سے منسوب اور بڑے حادثات اور مصائب سے بھی متعلق ہے۔پہلے ان کا نام خود پانامہ میں آیا اور پھر والد کی طرف سے نااہلی کی اذیت پھر والدہ کی صحت کی طرف

سے بڑی پریشانی دیکھنی پڑی۔ ان کے ٹرانزٹ میں مشتری ایک برس سے چھٹے اور زحل آٹھویں گھر میں حرکت کرر ہے ہیں جو کہ ان کو اسی طرح کے مسائل سے دوچار رکھیں گے۔ اہل علم کے نزدیک اس کو ساڑھ ستی کا دور بھی کہا جاتا ہے۔ ان کے ٹرانزٹ کے سیارگان اور ان کے ادوار کے سیارگان، سیاسی مشکلات پیدا کرتے ہوئے دکھائی دیتے ہیں اور ابھی ٹرانزٹ سے سیارگان کا نکلنا کچھ وقت لے گا گویا پکچر ابھی باقی ہے۔ سیاست کے میدان میں آگے آنے کے لیئے ان کے زائچے کے مطابق شمس راہو، مشتری اور مون کا طاقت ور ہونا بہت ضروری ہے۔ سیارگان کی پوزیشن کو مدنظر رکھتے ہوئے ایک تجزیہ ہے کوئی حتمی بات نہیں ہے۔ اور عالم الغیب تو اللہ تبارک تعالیٰ کی ذات بابرکات ہی ہے۔ مستقبل میں سیاسی کامیابی کیلیئے روحانی تدارک ازبس ضروری ہیں۔




25 جدی 3




زائچہ 05 ستمبر 1974ء لاہور 15 بجکر 56 منٹ

علم نجوم کے اصولوں اور قوانین کی روشنی میں پڑتال کرتے ہیں کہ کشید کیے گئے زائچے کے مطابق ان کے حالات زندگی کس حد تک مطابقت رکھتے ہیں۔ ان کا طالع جدی، مون راشی حمل اور شمسی برج اسد ہے۔ بیت اول و دوئم کا مالک زحل چھٹے گھر میں موجود ہے اور ساتھ ہی ساتھ نو بہرہ چارٹ میں حالت ہبوط میں ہے جو کہ صاحب زائچہ کو اولاد کے مسائل، ویلتھ، سٹیٹس اور ہائر ایجوکیشن اور فیملی میں کچھ ڈیفیکلٹیز کو ظاہر کرتا ہے اور ان کی ذات میں کسی حد تک ضد کا عنصر بھی ہوسکتا ہے۔ تیسرے اور بارہویں گھر کا مالک مشتری دوسرے گھر میں سکونت پذیر ہے۔ چونکہ اس کا ڈسپوزیٹر کمزور ہے اس لیئے مشتری کمزور تصور کیا جائے گا اور پیدائشی طور پر بھی رجعت میں پڑا ہے۔ جو کہ کچھ قانونی مسائل اور آمدنی کے نقصانات کو ظاہر کرتا ہے۔ چوتھے اور گیارہویں کا یوگا کارمنگل نویں گھر میں متمکن ہے۔ مریخ تحت الشعاع ہے۔ چونکہ نویں گھر میں ہے اس لیئے مول ترکون کی سعادت لیئے ہوئے ہے۔ اور نو بہرہ چارٹ مین حالت شرف میں ہے۔ جو کہ پراپرٹی اور اثاثہ جات کو ظاہر کرتا ہے مگر احتراق میں ہونے کی وجہ سے فیملی کے مسائل کی وجہ سے ڈپریشن کا مسئلہ پیش آتا رہتا ہوگا۔ پانچویں اور دسویں گھر کی مالک زہرہ آٹھویں گھر میں براجمان ہے۔ آٹھویں گھر میں ہونے کی وجہ سے زہرہ کمزور تصور کی جائے گی۔ جو کہ شادی کے معاملات کا لیٹ ہونا ظاہر کرتی ہے۔ چونکہ زہرہ کا تعلق دسویں گھر سے ہے اس لیئے گورنمنٹ اور کیریئر سے وابستہ مفادات کچھ خاص حاصل ہوتے ہوئے نظر نہیں آرہے ہیں۔ یہ کیریئر اور جاب کے معاملات میں یہ ہمیشہ اتار چڑھاؤ کا شکار رہیں گے کیونکہ ان کے سٹیٹس اور پروفیشنل کیریئر کے سیارگان کمزور ہیں۔

عطارد اپنے شرفی گھر میں موجود ہے اور سونے پہ سہاگہ کے مصداق زائچہ کے انتہائی شبھ گھر جس کو مول ترکون کہتے ہیں میں کمال شان وسوکت کے ساتھ پڑاؤ ڈالے ہوئے ہے جو اس بات کی دلیل ہے کہ ان کے اپنے والد سے بہت اچھے تعلقات ہیں اور موصوف کو خوش قسمتی اور تعلیم میں کامیابی اور زندگی میں ہر طرح کی سہولت باآسانی میسر آسکے گی۔ اور یہ ایک پُراعتماد انسان ہوسکتے ہیں۔ نویں گھر میں عطارد کا شرف یافتہ ہونا راج یوگ کہلاتا ہے۔ عطارد ان کو ایک اچھا فیصلہ کرنے کا مالک بناتا ہے۔ ساتویں کا مالک چندرماں چوتھے اچھے گھر میں موجود ہے اس لیئے یہ اموشنل بھی ہوسکتے ہیں۔ آٹھویں شمس اپنے ذاتی برج اسد میں موجود ہے اور مون راشی سے پانچویں گھر میں ہونے کی وجہ سے دو طرح کے نتائج دے گا۔ برج اسد میں ہونے کی وجہ سے شمس طاقت ور ہے، ایزی گین دے گا اور عوام الناس کسی حد تک ان کے ساتھ ہونگے، خاندانی وراثتی جائیداد کافی بڑی مقدار میں ظاہر ہورہی ہے۔ لیکن سورج آٹھویں گھر میں کمزور تصور کیا جائے گا۔ کمزور ہونے کی وجہ سے والد کی صحت طبیعت کے معاملات کو خراب دکھاتا ہے اور وراثتی جائیداد میں کچھ بڑے مسائل مستقبل میں سامنے آسکتے ہیں اور خود صاحب زائچہ کی ازدواجی زندگی میں مسائل اور زیستِ رواں میں کچھ سکینڈلز کا در آنا بھی نظر

آ رہا ہے۔صاحب زائچہ کی شادی 13 جولائی 2012 ء اخبارات و میڈیا کے مطابق انجام پائی۔اسوقت ان کی مہادشا چندرماں اور انترد شا زحل کی چل رہی تھی۔ چندرماں کا تعلق ساتویں گھر یعنی شادی وازدواجی زندگی سے اور دوسرا گھر جس کا رب الطالع زحل ہے اس کی منسوبات کا تعلق فیملی ہے اسوقت ٹرانزٹ میں زحل نویں گھر میں متمکن تھا اور شادی کا کارکا زہرہ اپنے ذاتی پانچویں گھر برج ثور میں اپنی پوری آب و تاب کے ساتھ موجود تھی۔ان حالات میں صاحب زائچہ کی شادی خانہ موصوف پہلی مرتبہ نیشنل اسمبلی کے ممبر جون 2008 میں بنے اس وقت ان کے زائچے کے مطابق ان کی مہادشا چندرماں اور انترد شا مریخ کی چل رہی تھی۔دوسری مرتبہ ستمبر 2013 ء قومی اسمبلی کے رکن بنے اسوقت ان کے زائچے کے مطابق ان کی مہادشا چندرماں اور انتردشا عطارد کی چل رہی تھی یہ سیارگان ان کے زائچے کے گولڈن ستارے ہیں۔ستمبر 2013 ء میں ان کے سٹیٹس اور پروفیشنل کا مالک ٹرانزٹ میں طاقت ور حالت میں چل رہے تھے۔ان کے کیریر کے ڈویزنل چارٹ میں بھی عطارد طالع کا مالک ہو کر مضبوط پوزیشن میں ہے۔عطارد، مریخ اور شمس ان کو ایک اچھا کاوباری بھی ظاہر کرتے ہیں لیکن زحل، زہرہ اور چندرماں ان کے نقصانات کو بھی ظاہر کرتے ہیں۔

جنوری 2018 سے مہادشا مریخ اور انتردشا راہو کی چل رہی ہے اور یہ 2019 کے شروع تک رہے گی اس دوران میں ان کے ٹرانزٹ کے ستاروں میں مشتری دسویں گھر سے ٹرانزٹ کرتا ہوا گزرے گا لیکن زحل پورے سال بارھویں گھر میں ہی براجمان ہوگا۔زحل ان کے سٹیٹس کا مالک ہے جو کہ پورے سال کمزوری ظاہر کر رہا ہے اور انتردشا راہو کی بھی ان کے لیئے کوئی اچھا پھل دیتے ہوئی نہیں دکھائی دے رہی۔اس دوران میں ان کو کوئی بڑا فنانشل نقصان بھی ہوسکتا ہے یا دوبارہ سے کوئی سکینڈل کا سامنا ہوسکتا ہے۔چکر باز راہو ان کو سیاست کے میدان میں معروف رکھے گا مگر ان کو ان کو مختلف طرح کی پریشانیوں سے دوچار بھی کرتا رہے گا۔جن میں لاینحل مسائل بھی سامنے آسکتے ہیں۔راہو کوئی بڑا صدمہ دینے سے بھی گریز نہیں کرتا ہے۔جہاں یہ بڑے فائدے دیتا ہے اسی طرح بڑے نقصانات سے بھی دوچار کر دیتا ہے۔اس دوران ان کو نیلم پہننا مبارک ثابت ہوگا اور شاہ زنجانی صاحب سے صدقات کے ضمن میں ہدایت لینے سے ان کو عظیم فائدہ ہوگا۔




**مئی سے اگست**:۔مئی میں بھی اُن کے معاملات قدرے بہتری کی جانب گامزن رہیں گے۔کچھ اچھے فیصلے 20 مئی کے بعد طے پائیں گے۔بہرحال کچھ مضبوط پوزیشن ملے گی۔لیکن پارٹی کے اندر سے کچھ لوگوں کی تنقید بھی برداشت کرنا پڑے گی۔جون میں اُن کی مخالفت کے ساتھ عزت و مرتبہ میں اضافہ ہوگا۔اُن کو اِن معاملات میں سخت جان ہونا ہوگا، تبھی کامیابی ممکن ہے۔جون میں اُن کو اپنی صحت کا خیال رکھنا ہوگا۔کسی قسم کی چوٹ کا اندیشہ، جولائی میں مخالفت کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔بیرون ممالک سفر درپیش رہے گا، لیکن اس کے ساتھ ساتھ اُن کو اپنے مخالفین سے ہوشیار رہنا ہوگا، ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔اگست کے ماہ میں معاملات میں قدرے بہتری ممکن ہے۔عزت و وقار اور مرتبہ میں اضافہ ہونے کا امکان ہے۔

**ستمبر سے دسمبر**:۔ستمبر میں بھی بیرونِ ممالک دوروں پر رہیں گے۔پارٹی معاملات قدرے بہتر ہوں۔صحت کی خرابی، اکتوبر میں معاملات اور صحت میں بہتری میں اضافہ۔ماہ نومبر بلاول بھٹو زرداری کے لئے زیادہ اچھا دکھائی نہیں دیتا۔اس ماہ میں انہیں مختلف پریشانیوں سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔اُن کی صحت خراب ہوسکتی ہے۔عجیب و غریب مسائل سامنے آسکتے ہیں بہرحال دسمبر میں معاملات بہتر ہوتے نظر آرہے ہیں۔اس وقت میں لوگ اُن کی تعریف کرتے دکھائی دیں گے۔پارٹی معاملات بہتر ہوں گے۔ان کے زائچہ کے مطابق یہ سارا سال گھما گھمی نظر آتی ہے۔میں طالب علم ہونے کے ناطے نہیں سمجھتا کہ 2018ء میں کوئی خاص کامیابی ممکن ہوسکے گی۔بس بلاول بھٹو زرداری کو اپنے والد کے آسرے سارا سال گزارنا پڑے گا۔ان کی شروع ہوتی ساڑھ ستی کوئی کام مکمل کرنے نہیں دے گی۔میری دعا ہے کہ وہ اپنے منشور کے مطابق کام مکمل کریں اور ملک و قوم کی خدمت کر کے اپنے لیڈر ثابت ہوں۔میرا یہ مشاہدہ صرف فلکیات کی رُو سے ہے۔ان کے لئے سب سے بہترین صدقہ نئی مساجد کی تعمیر ہے اور بیوہ خواتین کے لئے خاص کام اور مدد شامل ہے۔اُن کو ایک اعلیٰ کوالٹی کا زمرد پہننا بہت اچھا ہوگا، جو اُن کے اندر کی بات اور خوداعتمادی میں اضافہ کا سبب ہوگا۔یہ ایک سائنسی مشاہدہ ہے۔عالم الغیب اللہ تعالیٰ کی ذات ہے۔




14 جدی 22




25 نومبر 1952ء لاہور 11 بجکر 40 منٹ

ذاتی تحقیق کے مطابق ان کی تاریخ پیدائش 25 نومبر 1953ء اور وقت پیدائش تقریباً 11:40 صبح کا رکھ کر زائچہ بنایا گیا۔ ان سے خان صاحب کی طالع جدی اور مون رشی سرطان اور شمس عقرب میں موجود ہے۔ طالع اور دوسرے گھر کا سیارہ دسویں گھر میں پوری طاقت سے براجمان ہے۔ جواُن کی قد آور شخصیت دونوں کو کافی مضبوط دیکھتا ہے اور اُن کی شخصیت کو مقناطیسی شخصیت بناتا ہے۔ یہ ایک مضبوط ساسا یوگ تشکیل دے رہا ہے۔ یہ یوگ ہر لحاظ سے طاقتور یوگ کہلائے گا۔ اس کے ساتھ دوسرا یوگ ملاویا یوگ موجود ہے۔ زہرہ اپنے برج میزان دسوین گھر میں زائچہ کی طوالت کی وجہ سے ان یوگ کی تفصیل بیان نہیں ہوسکتی۔ اہل نجوم لوگ ان یوگ کو خوب جانتے ہیں۔ ملاویا یوگ لگژری چیزوں کی طرف اشارہ دیتا ہے اور دوسرا لڑکیوں کی طرف سے خوب پذیرائی ملتی ہے اور خان صاحب کی اوائل عمر میں ہی ایسا بہت کچھ سننے میں آتا رہا۔ برج جدی کے حامل لوگ بہت محنتی اور کافی پریکٹیکل ہوتے ہیں۔ جو بھی فیلڈ اختیار کریں اس میں پوری مہارت رکھتے ہیں۔ خان صاحب نے پہلے اپنا لوہا کرکٹ میں منوایا، اب سیاست کے میدان میں ڈٹے ہوئے ہیں۔ ان کے طالع کا مالک اتنا طاقتور ہے کہ ان کو کسی کام میں پیچھے نہیں آنے دیتا۔ وہ انہیں آگے کی طرف سوچنے پر مجبور کرتا ہے۔ ساسا یوگ ملاویا یوگ اور ایک درمیان میں ان کی خوش قسمتی کا مالک سیارہ مرکری اپنی پوری طاقت کے ساتھ موجود ہے اور ملاویا یوگ کے ساتھ قران کر کے سونے پر سہاگہ کرتا ہوا دیکھتا ہے۔ وہ اچھے لیڈر اور کمیونیکیٹو اور اچھی تقریر کرنے والے ہیں۔ ان کا اعتماد کمال کا ہوگا۔ وہ ایک اچھا فیصلہ کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ 3 سیاروں کا دسویں گھر میں براجمان ہونا اس بات کی دلیل ہے کہ وہ ہمیشہ گورنمنٹ کے ساتھ منسلک رہ کر بہت سی آسانیاں حاصل کریں گے اور لاء اینڈ آرڈر اور قانونیت کی طرف ہمیشہ اپنی توجہ مرکوز رکھیں گے۔ شمس کا گیارہویں گھر میں طاقت ور پوزیشن میں ہونا ان کو ہائی پروفائل اور سیاست کی طرف لے جانے میں اہم کردار ادا کرتا ہوا دکھائی دیتا ہے۔ آٹھویں کا مالک ہو کر گیارہویں میں شمس طاقت ور ہونا ایزی گین کی طرف واضح دلیل ہے۔ مریخ نویں گھر میں کمزور حالت میں موجود ہے چونکہ اپنے نوبہرہ میں کمزور ہے۔ اسی وجہ سے ان کی طبیعت میں تیزی کا عنصر موجود ہے، جوان کو جارحانہ بناتا ہے۔ مشتری چھٹے گھر میں موجود ہے جو کہ کمزور حالت میں ہے، اِن کی ازدواجی زندگی مشکلات سے دوچار اور قانونی مسائل کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ قمر اپنے گھر کا ہو کر طاقتور ہے، مگر راہو اور کیتو کے محور میں ہونے کی وجہ سے کمزور ہوگیا ہے۔ یہ ازدواجی زندگی میں خرابی لانے کا سبب بن سکتا ہے۔ قمر ماں کا کارکہ ہے اور ماں کو کوئی مہلک بیماری دیتا ہے۔ چوتھے اور ساتویں گھر کے مالک خراب ہونے کی وجہ سے اکثر سکینڈلز کی زد میں رہتے ہیں۔ چوتھے گھر کا مالک کمزور اور قمر کمزور ماں کو بیمار دیکھتا ہے۔ طالع کا طاقتور ہونا اور نویں گھر کا مالک طاقت ور ہونا اور آٹھویں گھر کا مالک بھی طاقتور ہونا ان کو سپورٹس مین دیکھتا ہے۔ اب ہم خان صاحب کے ادوار کی روشنی میں ان کی زندگی کے احوال جاننے کی کوش کرتے ہیں۔

16 مئی 1995ء کو خان صاحب کی شادی جمائما کے ساتھ ہوئی۔ اس وقت ان کے ادوار میں ملاویا یوگ کا مالک زہرہ مہادشا اور اِنتر دشا چل رہی تھی۔ زہرہ کا طاقت ور ہونا اور قمر کا اپنے گھر میں ہونا تو شادی کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ اس

دور میں شادی ہوئی۔ شادی لیٹ ہونے کی وجہ ساتویں گھر کا مالک دو منحوس کے درمیان میں اور مشتری کمزوران کی وجہ سے شادی دیر سے ہوئی۔ اور ان کی وجہ سے شادی زیادہ چل بھی نہ سکی اور 22 جون 2004 کو شادی کا اختتام ہوا۔ اس وقت مہادشا زہرہ اور اِنتر دشا راہو کی تھی اور اس وقت میں ٹرانزٹ میں شادی سے متعلقہ سیارے ان کے چھٹے گھر میں جو کہ جھگڑے اور مقدمات کا گھر ہے، موجود تھے۔ خاص کر زحل چھٹے میں اور مشتری آٹھویں گھر میں موجود تھے۔ اسی وجہ سے معاملات خراب سے خراب تر ہوتے گئے اور علیحدگی ہوگئی۔ دوسری شادی جنوری 2015ء میں ہوئی، اُس وقت شمس کی مہادشا اور اِنتر دشا شمس کی تھی۔ شمس آٹھویں گھر سے تعلق رکھتا ہے، آٹھواں گھر بھی ازدواجی زندگی کے گھروں میں سے ایک گھر ہے۔ اس کے پیریڈ میں شادی ہوگی اور اُس وقت میں بھی ٹرانزٹ میں شادی کے سیارے اچھے اور مضبوط پوزیشن میں تھے اور یہ شادی 22 اکتوبر کو ختم ہوگئی۔ اس وقت میں مہادشا شمس اور اِنتر دشا مون کی تھی، جو اُن کے متعلق میں پہلے واضح کر چکا ہوں کہ ان کے لیے مسائل لائے گا۔ دوسری طرف ٹرانزٹ میں مشتری چھٹے گھر میں حرکت کناں تھا۔ مشتری بھی شادی کے معاملات میں اہمیت رکھتا ہے اور وہ خراب گھر سے گزر رہا تھا اور مزید خرابی ہی لایا اور اِس طرح طلاق کروانے میں کردار ادا کیا۔ پھر اب ان کی شادی فروری 2018ء میں ہوئی۔ اس وقت ان کی مہادشا شمس اور اِنتر دشا زحل کی جو کہ فیملی کا مالک بھی سیارہ ہے اور شادی زحل کے پیریڈ میں ممکن تھی۔

آئیں اب ہم ان کے جلسے میں زخمی ہونے کے سبب کو تلاش کرتے ہیں۔ ان کی گردن میں چوٹ آئی۔ طالع کا مالک طاقت ور مطلب زندگی کی حفاظت لمبی عمر کی نشاندہی۔ 7 مئی 2013ء کو جلسہ سے خطاب کرنے سے پہلے اوپر سے گر گئے۔ اس وقت مہادشا زہرہ اور اِنتر دشا مرکری کی تھی۔ دونوں مضبوط سیارے طاقتور۔ اسی کی بدولت وہ بڑی مصیبت سے بچ گئے مگر اس وقت میں ان کا ٹرانزٹ کافی خرابی میں تھا۔ جو کہ چوٹ کی اصل وجہ ہے۔ نویں گھر کا مالک شمس راہو کیتو کے محور میں تھا اور مریخ اور مرکری پوری طرح کمبسٹ تھا۔ آٹھواں گھر چونکہ چوٹ اور موت کے خدشات لاتا ہے، مریخ اور شمس گردن کو رول کرتا ہے۔ اس وقت میں ان کی زندگی کا مالک سیارہ زحل شرفی برج میں سے گزر رہا تھا، اس لیے موصوف بڑی مصیبت سے بچ گئے۔ مرکری اور زہرہ ان کی بیماری کے ڈویژنل چارٹ میں بھی اچھی پوزیشن کے مالک تھے۔ اس لیے زیادہ بڑی مصیبت میں مبتلا نہیں ہوئے۔ آئیں اب ہم ان کے سیاست میں آنے کے سیاروں پر نظر ڈالتے ہیں کہ وہ کس پوزیشن میں ہیں اور وہ اس کو کامیابی دلائیں گے کہ نہیں۔ شمس، مرکری اور طالع کا مالک اور راہو کو دیکھا جائے گا۔ شمس اچھی پوزیشن رکھتا ہے۔ مرکری بھی اچھی پوزیشن میں موجود ہے۔ مرکری اعتماد، تقریر اور تحریر کے لیے دیکھا جائے گا۔ طالع کا مالک بھی مضبوط اور طاقت ور اور راہو برج جدی میں۔ انسان کو ایک اچھا سیاست دان ہونے کے لیے اُس کے چھٹے گھر کا مالک راہو اور شمس کا اچھا ہونا بہت ضروری ہے۔ اس کے ساتھ مرکری اور تیسرے گھر کو بھی مضبوط ہونا چاہیے۔ شمس کا طاقت ور ہونا سیاست میں مضبوط پوزیشن دلواتا ہے۔ راہو چالاکی سکھاتا ہے۔ ان تمام سیاروں کا طاقت ور ہونا خان صاحب کو اچھی خاصی مقبولیت اور سیاست دان بنا گیا اور وہ ایک مضبوط پارٹی بنانے میں کامیاب دکھائی دیتے ہیں۔ ان کی مہادشا شمس اور اِنتر دشا زحل کی ہے اور ان کی مقبولیت میں اضافہ ہو رہا ہے کیونکہ زحل مضبوط سیارہ ہے اور وہ عدالت سے بھی باعزت بری ہو رہے ہیں۔ لیکن ان کے ٹرانزٹ میں زحل بارہویں گھر میں پچھلے ایک سال سے چل رہا ہے، جس کی وجہ سے اُن کے ساتھ کچھ مسائل بھی ساتھ ساتھ جڑے ہوئے ہیں۔ اُن کی پارٹی سے لوگوں کا جانا ایک تو قمر کی خرابی، دوسرا ٹرانزٹ میں زحل کی خراب پوزیشن کی وجہ ہوسکتی ہے۔ زحل کی دِشا تو اچھی ہے مگر ٹرانزٹ میں پوزیشن خراب ہے۔ اس لیے خان صاحب کو بڑا سوچ سمجھ کر فیصلے کرنا ہوں گے۔ بہت زیادہ محنت درکار ہوگی۔ زائچے کی طوالت کے پیش نظر مزید بحث سے قاصر ہوں۔ اِن کے مضبوط سیارے اور زحل کی اِنتر دشا ان کو کامیاب ہوتا ہوا دکھائی دیتی ہے اور وہ ایک بڑی پارٹی بنا سکتے ہیں۔ خان صاحب اگر اچھی کوالٹی کا موتی اور مرجان پہن لیں تو ان کے لیے کافی فائدہ مند ثابت ہوسکتا ہے۔ جو لوگ اُن سے علیحدگی اختیار کرتے ہیں یا ازدواجی زندگی میں مسائل آتے ہیں یا سکینڈلز کی زد میں ان سے کافی حد تک وہ بچ سکتے ہیں۔ صدقات تو وہ کافی ادا کرتے ہیں۔ ہماری دعا ہے کہ جو بھی حکمران آئے پاکستان کی ترقی کے لیے کام کرے۔ آل محمدﷺ کا اللہ اس ملک کو شاد آباد رکھے۔ آمین (عالم الغیب اللہ پاک کی ذات اقدس ہے)

## اعمال ماہ رمضان

☆ محدث قمی علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ ماہ رمضان میں بہترین عمل قرآن مجید کی تلاوت ہے۔

☆ ماہ رمضان میں قرآن مجید کی ایک آیت کی تلاوت دوسرے مہینوں کے پورے قرآن ختم کرنے کے برابر ہے

☆ اگر ہر روز کی تلاوت کو کسی ایک چہاردہ معصومین علیہم السّلام سے منسوب کرتے ہوئے انکے ارواح مقدسہ کو ہدیہ کرے تو ان کے جوارِ مقدس میں ہونے کے ساتھ انکے ساتھ محشور ہوگا۔

☆ مستحب ہے کہ ماہ رمضان میں ہزار رکعت نوافل دو دو رکعت کر کے پڑھا کرے۔

**تفصیل:** پہلی سے بیسویں تک نماز مغرب کے بعد آٹھ اور نماز عشاء کے بعد بارہ رکعتیں پڑھے

☆ اکیسویں سے تیسویں تک نماز مغرب کے بعد آٹھ اور نماز عشاء کے بعد بائیس رکعتیں پڑھے انکا مجموعہ سات سو رکعتیں بن جائیگا تین سو رکعتیں شب قدر کی تین راتوں کیساتھ ایک ہزار رکعتیں مکمل ہو جائینگی

☆ کتاب ادعیہ جلالیہ میں محدث قمیؒ اور بلد الامین میں کفعمیؒ سے منقول ہے کہ ماہِ رمضان کی ہر شب دو رکعت نماز اس طرح ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد تین مرتبہ سورۂ توحید پڑھے جو اس نماز کو پڑھیگا تو اللہ اسکے ستر ہزار گناہ معاف فرمائیگا اور نماز کے بعد یہ درجِ ذیل دعا پڑھے

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ حَفِيْظٌ لَّا يَغْفُلُ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے پاک تر ہے وہ (اللہ) جو ایسا نگہبان ہے کہ غافل نہیں ہوتا پاک تر ہے

رَحِيْمٌ لَّا يَعْجَلُ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ قَائِمٌ لَّا يَسْهُوْ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ دَائِمٌ لَا يَلْهُوْ

وہ مہربان جو جلدی نہیں کرتا پاک تر ہے وہ قائم جو کبھی بھولتا نہیں پاک تر ہے وہ ہمیشہ رہنے والا جو کھیل (غیر ضروری کام) میں نہیں پڑتا

☆ اسکے بعد سات مرتبہ یہ کلمات پڑھے سُبْحَانَ اللهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللهُ وَاللهُ اَكْبَرُ

☆ اسکے بعد دس مرتبہ صلوات پڑھے اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ اور سات مرتبہ یہ درج ذیل دعا پڑھے

سُبْحَانَكَ سُبْحَانَكَ سُبْحَانَكَ يَا عَظِيْمُ اِغْفِرْ لِيَ الذَّنْبَ الْعَظِيْمَ

تو پاک ہے تو پاک ہے تو پاک ہے اے بڑائی والے میرے بڑے بڑے گناہ معاف کر دے

☆ روایت میں ہے کہ جو شخص ماہِ رمضان میں خضوع و خشوع کے ساتھ ہر روز "دعائے مغفرت" جو صفحہ نمبر (۱۶۱) پر درج ہے پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اُس کے تمام گناہ معاف فرما دے گا۔

## احکام روزہ

يَا اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ

اے ایمان والو تم پر روزے فرض ہیں (البقرہ: ۱۸۳)

**روزہ:** یہ ہے کہ انسان اللہ تعالیٰ کی خوشنودی اور اس کی بارگاہ میں قربت حاصل کرنے کیلئے صبح صادق سے لے کر غروب آفتاب (شرعی) تک مبطلات روزہ سے پرہیز کرے۔

**نیت روزہ:** نیت میں اتنا ہی کافی ہے کہ شب میں یہ ارادہ کرے کہ میں کل روزہ رکھوں گا، رکھوں گی قُرْبَةً اِلَى اللهِ بہتر تو یہ ہے کہ شبِ اوّل میں پورے مہینے کے روزوں کی نیت کر لے۔

**مبطلات روزہ:** نو چیزیں روزہ کو باطل کرتی ہیں (۱) کھانا پینا (۲) جماع کرنا (۳) استمناء یعنی انسان کوئی ایسا کام کرے جس سے منی نکل آئے (۴) اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آئمہ علیہم السّلام پر جھوٹ باندھنا (۵) گرد و غبار کو حلق تک پہنچانا (۶) سر اور چہرے کو پانی میں ڈبونا (غوطہ لگانا) (۷) حالتِ حیض و نفاس یا جنابت پر اذانِ صبح تک باقی رہنا (۸) کسی بہنے والی چیز سے انیما، حقنہ کرنا (۹) جان بوجھ کر قے کرنا

**ضروری مسائل:** بیماری میں دوا کے لئے انجکشن لگوانا جائز ہے البتہ غذائی کمی یا بھوک کے احساس کو ختم کرنے کے لئے جائز نہیں ہے ☆ ڈرپ کا استعمال چاہے دوا کے لئے ہو یا غذائی کمی دور کرنے کے لیے ہو دونوں صورتوں میں روزہ باطل ہے آنکھ اور ناک میں ڈالنے والے قطروں کا بھی یہی حکم ہے کہ اگر دوا حلق سے نیچے پہنچ رہی ہو تو ناجائز ہے۔

**مکروہات روزہ:** نو چیزیں روزہ کو مکروہ کرتی ہیں (۱) آنکھ میں دوا ڈالنا یا سرمہ لگانا (۲) ایسا کام کرنا کہ جس سے خون نکل آئے جو کہ کمزوری کا باعث بنے (۳) خوشبو سونگھنا (۴) خشک چیزوں سے حقنہ کرنا (۵) عورت کا پانی میں بیٹھنا (۶) ایسا کام (مسواک) کرنا کہ منہ سے خون نکل آئے (۷) درخت کی تازہ مسواک کرنا (۸) بغیر وجہ پانی یا کسی چیز کا منہ میں ڈالنا (۹) عورت (زوجہ) سے خوش طبعی کرنا۔

**دعائے افطار:** اَللّٰهُمَّ لَكَ صُمْتُ وَعَلٰى رِزْقِكَ اَفْطَرْتُ وَعَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ

اے اللہ! میں نے تیرے لیے روزہ رکھا اور تیرے رزق پر افطار کیا اور تجھ پر میں نے بھروسہ کیا

## دعائے ماہِ رمضان

روایت میں ہے کہ اس دعا کو نماز کے بعد پڑھنے والے کیلئے فرشتے استغفار کرتے ہیں

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ يَا عَلِيُّ يَا عَظِيْمُ يَا غَفُوْرُ يَا رَحِيْمُ اَنْتَ الرَّبُّ الْعَظِيْمُ الَّذِيْ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اے بلند تر اے بزرگی والے اے بخشنے والے اے مہربان تو ہی بڑائی والا عظیم پروردگار ہے کہ جس کے

لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَّهُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ وَهٰذَا شَهْرٌ عَظَّمْتَهٗ وَكَرَّمْتَهٗ وَشَرَّفْتَهٗ وَفَضَّلْتَهٗ

جیسی کوئی چیز نہیں ہے اور وہ سننے دیکھنے والا ہے اور یہ وہ مہینہ ہے جسے تو نے بزرگی دی اور عزت عطا کی اور بلندی بخشی اور سبھی مہینوں پر

عَلَى الشُّهُوْرِ وَهُوَ الشَّهْرُ الَّذِيْ فَرَضْتَ صِيَامَهٗ عَلَيَّ وَهُوَ شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِيْٓ اَنْزَلْتَ

فضیلت عنایت کی ہے اور یہ وہ مہینہ ہے جس کے روزے تو نے مجھ پر فرض کیے ہیں اور وہ ماہ مبارک رمضان ہے کہ جس میں تو نے

فِيْهِ الْقُرْاٰنَ هُدًى لِّلنَّاسِ وَبَيِّنَاتٍ مِّنَ الْهُدٰى وَالْفُرْقَانِ وَجَعَلْتَ فِيْهِ لَيْلَةَ الْقَدْرِ

قرآن اُتارا ہے جو لوگوں کیلئے رہبر ہے اور اس میں ہدایت کی دلیلیں اور حق و باطل کی تفریق ہے اور تو نے اس مہینے میں شب قدر رکھی

وَجَعَلْتَهَا خَيْرًا مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ فَيَا ذَا الْمَنِّ وَلَا يُمَنُّ عَلَيْكَ مُنَّ عَلَيَّ بِفَكَاكِ رَقَبَتِيْ

اور اسے ہزار مہینوں سے بہتر قرار دیا ہے پس اے احسان کرنیوالے تجھ پر احسان نہیں کیا جاسکتا تو احسان فرما مجھ پر میری گردن آگ سے چھڑا کر

مِنَ النَّارِ فِيْمَنْ تَمُنُّ عَلَيْهِ وَاَدْخِلْنِي الْجَنَّةَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

ان کے ساتھ جن پر تو نے احسان کیا اور مجھے داخل جنت فرما اپنی رحمت سے اے سب سے زیادہ رحم کرنے والے

**قناعت میں نجات:** دیکھنے میں آیا ہے کہ بعض لوگ روزہ کی افطاری کے وقت بلا جواز اشیائے خورد و نوش میں اسراف کرتے ہیں جو آئمہ اطہار علیہم السّلام کی سیرت کے عین خلاف ہے روزہ داروں کو کفایت شعاری کرنی چاہیے اور نعماتِ الٰہی کا ضیاع نہیں کرنا چاہیے۔

☆ اس ضمن میں حضرت امیر المومنینؑ نے اشارہ فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا ہے جو کہ درجِ ذیل ہے۔

قَالَ اَمِيْرُ الْمُؤْمِنِيْنَ لَا كَنْزَ اَغْنٰى مِنَ الْقَنَاعَةِ وَلَا مَالَ اَذْهَبُ لِلْفَاقَةِ مِنَ الرِّضٰى

امیر المومنینؑ نے فرمایا کہ قناعت سے زیادہ بے نیاز کر دینے والا کوئی اور خزانہ نہیں اور فاقہ کو دور کرنیوالا کوئی مال قوت کے ساتھ

بِالْقُوْتِ وَمَنِ اقْتَصَرَ عَلٰى بُلْغَةِ الْكَفَافِ فَقَدِ انْتَظَمَ الرَّاحَةَ وَتَبَوَّأَ خَفْضَ الدَّعَةِ

راضی رہنے سے بڑھ کر نہیں اور جو ضرورت بھر مقدار پر اکتفا کرتا ہے وہ اپنی راحتوں کو منظم کر لیتا ہے اور آرام و آسائش میں رہتا ہے

**دعا ہر شب رمضان:** بحوالہ مصباح کفعمیؒ جو شخص ماہِ رمضان کے شب و روز میں یہ دعا پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اس کے چالیس سال کے گناہ معاف فرما دے گا۔

☆ اس دعا کے پڑھنے والے کو اللہ تعالیٰ اُس کی زندگی کے اختتام سے پہلے حج بھی نصیب فرمائیگا

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَللّٰهُمَّ رَبَّ شَهْرِ رَمَضَانَ الَّذِيْٓ اَنْزَلْتَ فِيْهِ الْقُرْاٰنَ وَافْتَرَضْتَ عَلٰى

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اے معبود اے ماہِ رمضان کے پروردگار کہ جس (ماہ) میں تو نے قرآن نازل کیا اور تو نے اپنے

عِبَادِكَ فِيْهِ الصِّيَامَ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّارْزُقْنِيْ حَجَّ بَيْتِكَ الْحَرَامِ فِيْ عَامِيْ هٰذَا

بندوں پر اس کے روزے فرض کیے صلوات بھیج محمدؐ و آلِ محمدؐ پر اور مجھے اپنے محترم گھر کا حج نصیب فرما اس سال میں

وَفِيْ كُلِّ عَامٍ وَّاغْفِرْ لِيْ تِلْكَ الذُّنُوْبَ الْعِظَامَ فَاِنَّهٗ لَا يَغْفِرُهَا غَيْرُكَ يَا رَحْمٰنُ يَا عَلَّامُ

اور آئندہ سالوں میں اور میرے اب تک کے بڑے بڑے گناہ بخش دے کیونکہ تیرے سوا کوئی انہیں بخش نہیں سکتا اے نہایت مہربان اے بہت جاننے والے

**دعائے آخر جمعہ رمضان:** رسول اکرمؐ نے فرمایا کہ جو کوئی ماہ رمضان کے آخری جمعہ میں درجِ ذیل دعا پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اُسے دو چیزیں عطا فرمائیگا (۱) آئندہ ماہ رمضان (۲) رحمت و مغفرت

اَللّٰهُمَّ لَا تَجْعَلْهُ اٰخِرَ الْعَهْدِ مِنْ صِيَامِنَا اِيَّاهُ فَاِنْ جَعَلْتَهٗ فَاجْعَلْنِيْ مَرْحُوْمًا وَّلَا تَجْعَلْنِيْ مَحْرُوْمًا

اے اللہ میرے روزہ رکھنے کو آخری روزہ داری نہ قرار دینا اور اگر تو نے قرار دے دیا تو مجھ کو قابل رحم قرار دینا اور محروم نہ قرار دینا

**اعمال شب آخر رمضان:** یہ رات بڑی بابرکت ہے اس رات غسل کرے اور زیارت امام حسینؑ پڑھے اور سورۂ انعام و سورۂ کہف اور سورۂ یٰسین کی تلاوت کرے اور سو مرتبہ استغفار پڑھے۔

**دعائے الوداع رمضان:** حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ جو کوئی اس درجِ ذیل دعا کے ساتھ ماہِ رمضان کو الوداع کرے گا تو اللہ تعالیٰ صبح ہونے سے پہلے اسے بخش دے گا اور اسے توبہ و استغفار کی توفیق بھی عطا فرمائیگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَللّٰهُمَّ لَا تَجْعَلْهُ اٰخِرَ الْعَهْدِ مِنْ صِيَامِيْ لِشَهْرِ رَمَضَانَ وَاَعُوْذُ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اے اللہ! اس مہینے کو رمضان کے روزے رکھنے میں میرے لیے آخری قرار نہ دے اور میں پناہ لیتا ہوں

بِكَ اَنْ يَّطْلُعَ فَجْرُ هٰذِهِ اللَّيْلَةِ اِلَّا وَقَدْ غَفَرْتَ لِيْ

تیری اس سے کہ اس رات کی صبح ہو جائے لیکن یہ کہ تو نے مجھے بخش دیا ہو

## مشترکہ اعمالِ شب ہائے قدر

لَيْلَةُ الْقَدْرِ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ

شب قدر (مرتبہ اور عمل میں) ہزار مہینوں سے بہتر ہے

☆ غسل ان تینوں راتوں (۱۹، ۲۱، ۲۳ رمضان المبارک) میں سنتِ مؤکدہ ہے بہتر ہے کہ غروبِ آفتاب کے قریب غسل کرے

☆ زاد المعاد میں حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جو شخص شب قدر میں دو رکعت نماز بجا لائے اور ہر رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد سات مرتبہ قل ہو اللہ پڑھے اور فارغ ہونے کے بعد ستر مرتبہ یہ استغفار **اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ** پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اس کو اور اسکے والدین کو بخش دیگا

☆ ہر شب میں خصوصاً تیئیسویں شب میں سو رکعت نماز پڑھنا سنت ہے اور ہر دو رکعت کے بعد سلام کہے ہر رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد ایک مرتبہ سورۂ توحید پڑھے۔

☆ ان تینوں راتوں میں قرآن مجید کی تلاوت کرنا اور سو مرتبہ صلوات پڑھنا اور سورۂ قدر ہزار مرتبہ پڑھنا ثواب عظیم اور گناہوں کی مغفرت کا باعث ہے۔

☆ معتبر روایت میں ہے کہ جو شخص شب قدر میں عبادت کے ساتھ شب بیداری (تہجد سے پہلے) کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس کے گناہ معاف فرما دے گا اگرچہ وہ آسمانوں کے ستاروں و پہاڑوں کی جسامت اور دریاؤں کے پانی کے قطروں کے برابر ہی کیوں نہ ہوں۔

☆ زیارتِ امام حسین علیہ السلام پڑھنے کی ان تینوں راتوں میں زیادہ تاکید آئی ہے۔

☆ نخبۃ الدعوات میں حضرت امام محمد باقر علیہ السلام سے منقول ہے کہ شب ہائے قدر میں قرآن مجید کھول کر اپنے منہ کے سامنے رکھے اور یہ دعا پڑھے تو اس کی حاجات پوری ہونگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِكِتَابِكَ الْمُنْزَلِ وَمَا فِيْهِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اے معبود بیشک میں سوال کرتا ہوں تجھ سے بواسطہ تیری نازل کردہ کتاب کے اور جو کچھ اس میں ہے

وَفِيْهِ اسْمُكَ الْاَكْبَرُ وَاَسْمَائُكَ الْحُسْنٰى وَمَا يُخَافُ وَيُرْجٰى اَنْ تَجْعَلَنِيْ

اور اس میں تیرا بزرگ تر نام ہے اور تیرے دیگر اچھے اچھے نام بھی ہیں اور جو خوف و امید دلاتا ہے کہ مجھے قرار دے

مِنْ عُتَقَائِكَ مِنَ النَّارِ وَتَقْضِيَ حَوَائِجِيْ لِلدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ

ان میں کہ جن کو تو نے آگ سے آزاد کر دیا ہے اور تو میری دنیا و آخرت کی حاجات پوری فرما

**دعا ہر شب رمضان:** بحوالہ مصباح کفعمیؒ جو شخص ماہِ رمضان کے شب و روز میں یہ دعا پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اس کے چالیس سال کے گناہ معاف فرما دے گا۔

☆ اس دعا کے پڑھنے والے کو اللہ تعالیٰ اُس کی زندگی کے اختتام سے پہلے حج بھی نصیب فرمائیگا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَللّٰهُمَّ رَبَّ شَهْرِ رَمَضَانَ الَّذِيْ اَنْزَلْتَ فِيْهِ الْقُرْاٰنَ وَافْتَرَضْتَ عَلٰى

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اے معبود اے ماہِ رمضان کے پروردگار کہ جس (ماہ) میں تو نے قرآن نازل کیا اور تو نے اپنے

عِبَادِكَ فِيْهِ الصِّيَامَ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّارْزُقْنِيْ حَجَّ بَيْتِكَ الْحَرَامِ فِيْ عَامِيْ هٰذَا

بندوں پر اس کے روزے فرض کیے صلوات بھیج محمدؐ و آلِ محمدؐ پر اور مجھے اپنے محترم گھر کا حج نصیب فرما اس سال میں

وَفِيْ كُلِّ عَامٍ وَّاغْفِرْ لِيْ تِلْكَ الذُّنُوْبَ الْعِظَامَ فَاِنَّهٗ لَا يَغْفِرُهَا غَيْرُكَ يَا رَحْمٰنُ يَا عَلَّامُ

اور آئندہ سالوں میں اور میرے اب تک کے بڑے بڑے گناہ بخش دے کیونکہ تیرے سوا کوئی انہیں بخش نہیں سکتا اے نہایت مہربان اے بہت جاننے والے

## خاکِ کربلا سے شفاء

جَعَلَ اللّٰهُ الشِّفَاءَ فِيْ تُرْبَتِهٖ (زیارت ناحیہ) اللہ تعالیٰ نے اس (کربلا) کی مٹی میں شفا قرار دی ہے

☆ حلیۃ المتقین میں ہے کہ حضرت امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ اگر کوئی خاکِ کربلا کو شفاء کے علاوہ کسی اور ارادے سے کھائے تو گویا اس نے ہم اہلِ بیتؑ کا گوشت کھایا (سخت ممانعت ہے)

☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے اپنے صحابی ابوحمزہ ثمالیؒ سے فرمایا کہ جب تم خاکِ شفا کو بطورِ شفا کھانا چاہو تو اس پر سورۂ الحمد، چاروں قل، سورۂ قدر، سورۂ یٰسین اور آیت الکرسی پڑھ کر یہ دعا پڑھو (روایت کے مطابق چنے کے دانے کے برابر کھائے)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَللّٰهُمَّ بِحَقِّ هٰذِهِ التُّرْبَةِ وَبِحَقِّ مَنْ حَلَّ بِهَا وَثَوٰى

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اے معبود بواسطہ اس تربت (قبر) کے اور بواسطہ اس کے جو اس میں دفن اور اس میں

فِيْهَا وَبِحَقِّ جَدِّهٖ وَاَبِيْهِ وَاُمِّهٖ وَاَخِيْهِ وَالْاَئِمَّةِ مِنْ وُّلْدِهٖ وَبِحَقِّ الْمَلَائِكَةِ

مقیم ہے اور بواسطہ اسکے اور اسکے نانا اور اسکے بابا اور اسکی ماں اور اسکے بھائی کے اور بواسطہ ان اماموں کے جو اسکی اولاد میں سے ہوئے اور بواسطہ ان فرشتوں کے

الْحَآفِّيْنَ بِهٖ اِلَّا جَعَلْتَهَا شِفَآءً مِّنْ كُلِّ دَآءٍ وَّبُرْءً ا مِّنْ كُلِّ مَرَضٍ وَّنَجَاةً

جو اس کے اردگرد (پہرہ دار) ہیں اس خاک کو ہر درد کی دوا بنا اور اسے ہر بیماری میں صحت کا ذریعہ بنا اور ہر مصیبت سے

مِّنْ كُلِّ اٰفَةٍ وَّحِرْزًا مِّمَّا اَخَافُ وَاَحْذَرُ

خلاصی کا ذریعہ بنا اور اسے ڈھال بنا اس چیز سے جسکا مجھے خوف و خطرہ ہے

☆ مصباح المتہجدین میں امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ جب خاکِ کربلا کو بطورِ شفایابی کھانا چاہو تو اس پر یہ دعا پڑھو۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِحَقِّ الْمَلَكِ الَّذِيْ تَنَاوَلَ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے بیشک میں تجھ سے سوال کرتا ہوں اس عنایت سے جو تو نے نصیب کی

وَالرَّسُوْلِ الَّذِيْ نَزَلَ وَالْوَصِيِّ الَّذِيْ ضَمِنَ فِيْهِ اَنْ تَجْعَلَهٗ شِفَاءً مِّنْ كُلِّ دَآءٍ

اور اس رسولؐ کے صدقے جو نازل ہوا اور اس وصی کے صدقے جو اس میں مخلوط ہوا کہ اس کو ہر مرض کی شفا قرار دے

## شہد سے شفاء

يَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ (سورہ نحل ۶۹)

انکے پیٹ سے ایک چیز (شہد) بہنے والی نکلتی ہے جسکے مختلف رنگ ہیں اس میں لوگوں (بیماروں) کیلئے شفاء ہے

☆ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے کہ اللہ تعالیٰ نے شہد میں ایک خاص برکت عطا کی ہے

☆ اس میں تمام امراض کیلئے شفا ہے اور پیغمبروں نے اسے دعائے برکت سے نوازا ہے۔

☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کی خدمت میں ایک بوڑھا آدمی حاضر ہوا اس نے عرض کی اے فرزند رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مجھے ایک مرض ہے کہ جس کے لئے اطباء نے شرابؑ تجویز کی ہے تو آپ نے فرمایا کہ شہد کیوں نہیں کھاتا کہ جس کو اللہ نے تمام بیماریوں کے لئے موجبِ شفا قرار دیا ہے۔

☆ حضرت امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا کہ عربوں کی طب میں صرف سات قسم کے علاج ہیں جن میں سے ایک شہد بھی ہے۔

☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کی خدمت میں ایک شخص آیا اس نے اپنے بھائی کی بیماری کی شکایت کی تو آپ نے فرمایا کہ اسے شہد دو۔ وہ پھر حاضر ہوا اور عرض کی اے فرزند رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم شہد نے کوئی فائدہ نہیں دیا آپ نے فرمایا کہ شہد دو۔ جب وہ چلا گیا تو آپؑ نے صحابہ سے فرمایا کہ اس کا بھائی "منافق" ہے کہ جس وجہ سے "شہد" اسے فائدہ نہیں پہنچا رہا۔

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ جون 2018ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیارگان کی عملیات وتعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، تثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔
قارئین آئینہ قسمت! چندسال سے آپ نے اِس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیارگان کی اِبتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کر کے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کردی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے اِستفادہ کیا جاسکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہر دن طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوع آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی مؤثر ہو جاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری 2018ء میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظرات سیارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر تبھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے 2 رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ ﷺ مع سائر انبیاء، عظامؑ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردان خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف باادب رُخ کر کے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کر کے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جنوب مشرق 24`16`09`01 | جنوب مغرب 25`17`10`02 | جنوب 26`18`11`03 | مغرب 27`19`12`04 |
| شمال مغرب 00`20`13`05 | شمال مشرق 28`21`00`06 | مشرق 29`22`14`07 | شمال 30`23`15`08 |

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اَلسَّلَامُ عَلَیۡکُمۡ یَارِجَالُ الۡغَیۡبِ وَیَا اَرۡوَاحُ الۡمُقَدَّسَۃِ اَعِیۡنُوۡنِیۡ بِقُوَّۃٍ وَّانۡظُرُوۡنِیۡ بِنَظۡرَۃٍ یَارُقَبَاءُ یَانُقَبَاءُ یَانُجَبَاءُ یَااَبۡدَالُ یَااَوۡتَادُ یَاقُطۡبُ یَاغَوۡثُ اَعِیۡنُوۡنِیۡ بِحُرۡمَۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصۡحَابِہٖ اَجۡمَعِیۡنَ

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین وقارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہرحال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے 6 کلو چینی، ایک کلو سوجی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جا کر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہل قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ کوانی کر کے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

### ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | تیسری | | | | | | | چوتھی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | 19 | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطار |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتر |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہر |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مر |

| تاریخ | نظرات | کیفیت | وقت | تاریخ | نظرات | کیفیت | وقت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یکم جون | زہرہ مشتری تثلیث | ابتداء | 00/50 | 19 جون | عطارد مشتری تثلیث | ابتداء | 12/25 |
| یکم جون | عطارد مریخ تثلیث | ابتداء | 06/21 | 20 جون | عطارد مشتری تثلیث | مکمل | 00/45 |
| یکم جون | عطارد مریخ تثلیث | مکمل | 19/10 | 20 جون | عطارد مشتری تثلیث | خاتمہ | 13/08 |
| یکم جون | زہرہ مشتری تثلیث | مکمل | 19/28 | 20 جون | زہرہ مریخ مقابلہ | ابتداء | 23/47 |
| 02 جون | عطارد مریخ تثلیث | خاتمہ | 07/55 | 21 جون | زہرہ مریخ مقابلہ | مکمل | 21/51 |
| 02 جون | زہرہ مشتری تثلیث | خاتمہ | 14/08 | 22 جون | زہرہ مریخ مقابلہ | خاتمہ | 19/44 |
| 15 جون | عطارد زحل مقابلہ | ابتداء | 19/20 | 25 جون | زہرہ مشتری تربیع | ابتداء | 02/14 |
| 16 جون | عطارد زحل مقابلہ | مکمل | 06/48 | 25 جون | زہرہ مشتری تربیع | مکمل | 22/19 |
| 16 جون | عطارد زحل مقابلہ | خاتمہ | 18/21 | 26 جون | زہرہ مشتری تربیع | خاتمہ | 18/27 |

**تثلیث زہرہ مشتری:** اس سعد وقت کی ابتداء یکم جون صفر بجکر **50** منٹ، مکمل نظر یکم جون **19** بجکر **28** منٹ جبکہ خاتمہ نظر **2** جون **14** بجکر **8** منٹ پر ہوگا۔ حصول ترقی، نصیب کشائی، خوشحالی، مال و تجارت میں برکت کیلئے سورہ فاتحہ کا نقش لکھ کر ساعت زہرہ میں باپرہیز پاس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۷۸۸ | ۲۳۰۹ | ۲۳۶۴ |
| ۳۹۴۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۵۵۲۱ |
| ۴۷۳۳ | ۳۱۵۶ | ۱۵۷۶ |

**تثلیث عطارد مریخ:** اس سعد وقت کی ابتداء یکم جون **6** بجکر **21** منٹ، مکمل نظر یکم جون **19** بجکر **10** منٹ جبکہ خاتمہ نظر **2** جون **7** بجکر **55** منٹ پر ہوگا۔ جاری کاموں کو قائم رکھنے کیلئے نقش نادِ علیؑ سے فیض حاصل کریں۔

**مقابلہ عطارد زحل:** اس نحس وقت کی ابتداء **15** جون **19** بجکر **20** منٹ، مکمل نظر **16** جون **6** بجکر **48** منٹ اور خاتمہ نظر **16** جون **18** بجکر **21** منٹ پر ہوگا۔ حاسدین مخالفین کو زیر و ذلیل کرنے کیلئے سورہ فیل کے خالی البطن کو احاطہ قبور میں دفن کریں۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۸۸ | ۳۹۰۷ | ۱۴۶۴ |
| ۲۴۴۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۳۴۱۹ |
| ۲۹۳۱ | ۱۹۵۲ | ۹۷۶ |

**تثلیث عطارد مشتری:** اس سعد وقت کی ابتداء **19** جون **12** بجکر **25** منٹ، مکمل نظر **20** جون صفر بجکر **45** منٹ جبکہ خاتمہ نظر **20** جون **13** بجکر **8** منٹ پر ہوگا۔ حصول علم و فنون ہر قسم اور ذہانت بڑھانے کیلئے باپرہیز اپنے اس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۸ ۲۹۰ | ۱ ۲۸۳ | ۶ ۲۸۸ |
| ۳ ۲۸۵ | ۵ ۲۸۷ | ۷ ۲۸۹ |
| ۴ ۲۸۶ | ۹ ۲۹۱ | ۲ ۲۸۴ |

**مقابلہ زہرہ مریخ:** اس نحس وقت کی ابتداء **20** جون **23** بجکر **47** منٹ، مکمل نظر **21** جون **21** بجکر **51** منٹ اور خاتمہ نظر **22** جون **19** بجکر **44** منٹ پر ہوگا۔ ناجائز عشق و محبت کرنے والوں میں نفاق و حاسدین کو زیر کرنے کیلئے اشد ضروری ہو تو سورہ فیل کا نقش احاطہ قبور میں دفنائیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۸۸ | ۳۹۰۷ | ۱۴۶۴ |
| ۲۴۴۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۳۴۱۹ |
| ۲۹۳۱ | ۱۹۵۲ | ۹۷۶ |

**تربیع زہرہ مشتری:** اس نحس وقت کی ابتداء **25** جون **2** بجکر **14** منٹ، مکمل نظر **25** جون **22** بجکر **19** منٹ اور خاتمہ نظر **26** جون **18** بجکر **27** منٹ پر ہوگا۔ ناجائز الفت کے خاتمہ، بگڑے شوہر کو راہ راست پر لانے کیلئے ساعت زحل میں احاطہ قبور میں دفن کریں۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔

والقینا بینهم العداوة والبغضاء الی یوم القیامة

محمد — الله — س

الله — الله

س — الله — محمد

فلاں بن فلاں مابین فلاں بن فلاں میں نفاق ہو

## شرف قمر تثلیث زہرہ مشتری

# مصباحِ روحانی

از تحریر: سید منصور علی زنجانی

**شرف قمر 2018ء کی ابتدا، 10 جون 12:33 منٹ پر ہوگی، اور انتہا شرف قمر 2018ء، 10 جون 14:17 منٹ پر ہوگی**

علوم فلکیات کے قاعدے کے مطابق قمر جسے انگریزی (**Moon**) ہندی میں چندر ماں اور فارسی میں ماہتاب کہتے ہیں۔ فلک اوّل کا مالک ہے یہ سب سے چھوٹا سیارہ ہے سورج یعنی آفتاب (شمس) سے روشنی حاصل کرتا ہے۔ اور تمام سیارگان میں وزیر مانا گیا ہے۔ اسے شہزادہ فلک کے علاوہ نیر اصغر بھی کہتے ہیں۔ ایک برج میں 1/4 2 دن قیام کرتا ہے بارہ برجوں کو 1/2 27 دنوں میں طے کرتا ہے۔ حروف اس کے ج ل س ف ہیں برج فرح جوزا، بج طرح قوس دن پیر اور برج سرطان کا حاکم ہے۔ اس کے مؤکل کا نام اسماعیل، خوشبو کیوڑہ و گلاب، طبع سرد، سمت شمال، عنصر آبی، رنگ سفید، سبز، بخور عود لوبان کافور، لذت شریں، دھات چاندی اور غذا شکر دہی گلاب اور میوہ جات ہیں۔ یہ مؤنث اعداد اس کے **340** ہیں یہ جمالی اور سعد اکبر ہے۔ شکل اس کی دراز قد مرد جس کے دونوں ہاتھ گندھے پر اور ہاتھ میں گرز ہے یہ شمس، عطارد سے دوستی رکھتا ہے رفتار اس کی سیدھی، اس کا تعلق صحت وتندرستی اور ترقی کاروبار سے ہے۔ علم فلکیات کے تعلیم شدہ قاعدے کے مطابق مخصوص درجوں پر کواکب کو شرف و ہبوط ہوتا ہے شرف کے لفظی معنی بزرگی عزت اور فخر کے ہیں۔ جب کوئی سیارہ شرف میں آتا ہے تو وہ بے پناہ طاقت کا مالک ہوتا ہے۔

**ترقی کاروبار:** جس شخص کا روزگار نہ ہو یا کاروبار میں ترقی نہ ہوتی ہو تو اسے چاہئے کہ وقت مقررہ سے قبل دو نفل اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ (الحمد شریف) کے بعد گیارہ مرتبہ سورہ قصص پڑھے بعد ازاں نقش ہذا کو چاندی کی تختی پر بمطابق رفتار لکھ کر اپنے پاس رکھے اور ہر روز نماز فجر کی سنتوں کے بعد سورہ قصص گیارہ مرتبہ تلاوت کرے اوّل وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔

### نقش ترقی کاروباری مندرجہ ذیل ہے:

۷۸۶

یا جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ ۱۰۱۷۷۲ | ۱۴ ۱۰۱۷۸۶ | ۱۱ ۱۰۱۷۸۳ | ۸ ۱۰۱۷۷۹ |
| ۱۲ ۱۰۱۷۸۴ | ۷ ۱۰۱۷۷۸ | ۲ ۱۰۱۷۷۳ | ۱۳ ۱۰۱۷۸۵ |
| ۶ ۱۰۱۷۷۷ | ۹ ۱۰۱۷۸۱ | ۱۶ ۱۰۱۷۸۸ | ۳ ۱۰۱۷۷۴ |
| ۱۵ ۱۰۱۷۸۷ | ۴ ۱۰۱۷۷۵ | ۵ ۱۰۱۷۷۶ | ۱۰ ۱۰۱۷۸۲ |

یا اسرافیل (دائیں) — یا عزرائیل (بائیں)

یا میکائیل

**صحت وتندرستی:** کوئی شخص کسی بھی سخت بیماری میں مبتلا ہو اور وہ اس سے سخت پریشان ہو تو اسے چاہے کہ دو رکعت نفل ادا کرے بعد ازاں سات سو چھیاسی (**786**) مرتبہ بِسمِ اللہ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ پڑھ کر ننانوے (**99**) نقش زعفران سے گلاب سے تیار کرے اور ایک نقش چاندی کی تختی پر لکھ کر گلے میں ڈالے اور ہر روز ننانوے (**99**) یوم تک بلا ناغہ ایک نقش صبح نہار منہ پانی میں گھول کر پیئے انشاءاللہ شفا ہوگی۔

### نقش یہ ہے:

۷۸۶

یا جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ بسم | ۱۴ اللہ | ۱۱ الرحمٰن | ۸ الرحیم |
| ۱۲ الرحیم | ۷ الرحمٰن | ۲ اللہ | ۱۳ بسم |
| ۶ اللہ | ۹ بسم | ۱۶ الرحیم | ۳ الرحمٰن |
| ۱۵ الرحمٰن | ۴ الرحیم | ۵ بسم | ۱۰ اللہ |

یا اسرافیل (دائیں) — یا عزرائیل (بائیں)

یا میکائیل

**تثلیث زھرہ مشتری:** جب دو سیارگان کے مابین 120 درجے کا فاصلہ ہوتو اسے تثلیث کہتے ہیں۔ سیارگان میں تثلیث کو سعد اکبر اور تسدیس کو سعد اصغر کا درجہ حاصل ہے یہ کامل دوستی کی علامت ہے۔ تثلیث زہرہ ومشتری کا وقت ہر سال آتا ہے۔ زہرہ محبت کا سیارہ ہے۔ اس کا تعلق محبت دوستی اور شادی سے ہے یہ کرہ فلک کا خوبصورت ترین سیارہ ہے اسے فارسی میں ناہید ہندی میں شکر اور انگریزی میں **Vence** کہتے ہیں۔

یہ سعد اکبر ہے اروفلک سوئم ماعون سے منسوب ہے۔ تقریباً زمین کے برابر ہے برج ثور میزان اور جمعہ کے دن کا حاکم ہے۔ جبکہ مشتری جسے فارسی میں برجیس ہندی میں گرو اور انگریزی میں **Jupiter** کہتے ہیں کا تعلق دولت رزق اور عزت ومرتبہ سے ہے یہ مذکر اور سعد اکبر ہے۔ شکل بصورت مرد کتاب ہاتھ میں لئے ہوئے برج قوس حوت اور دن جمعرات کا حاکم ہے۔

اعداد اس کے **950** عنصر بادی رفتار الٹی سیدھی عنصر بادی مزاج گرم تر حروف ط ق ک ص طبع متعدل اور چھٹے فلک بریقا سے منسوب ہے۔ سیاروں کو دنیا میں سب سے بڑا سیارہ ہے۔ یہ ایک برج میں ایک سال قیام کرتا ہے۔ مؤکل مکائیل رنگ سبز، سمت مشرق، لذت شریں، خوشبو عطر گلاب، غذا مصری شہد زردہ شریں نان اور قطر اس کا **89329** ہزار میل ہے۔ مشتری وزہرہ کی تثلیث کے اس سعد موقع پر حصولِ دولت ترقی رزق اور تسخیر خلق ومحبوب کے لئے عملیات کئے جا سکتے ہیں۔ مقررہ وقت سے قبل بخور زہرہ ومشتری روشن کریں اور دو رکعت نماز ادا کریں۔

**ترقی رزق حصولِ دولت:** جو شخص بسلسلہ کاروبار نت نئی مشکلات میں گھرا رہتا ہو۔ تنگ دستی میں مبتلا ہو۔ قرض میں گرفتار ہو باوجود محنت کے رزق میں برکت نہیں تو کشادگی رزق اور حصول دولت کے لئے وقتِ مقررہ سے قبل سورہ کہف کی تلاوت کرے بعدازاں بمطابق رفتار زعفران ومشک سے سفید کاغذ پر مشتری کی ساعت میں نقش ہذا لکھ کر پاس رکھے۔

۷۸۶

یا جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ / ۱۲۶۳۷۹ | ۱۱ / ۱۲۶۳۸۲ | ۱۴ / ۱۲۶۳۸۵ | ۱ / ۱۲۶۳۷۱ |
| ۱۳ / ۱۲۶۳۸۴ | ۲ / ۱۲۶۳۷۲ | ۷ / ۱۲۶۳۷۸ | ۱۲ / ۱۲۶۳۸۳ |
| ۳ / ۱۲۶۳۷۳ | ۱۶ / ۱۲۶۳۸۷ | ۹ / ۱۲۶۳۸۰ | ۶ / ۱۲۶۳۷۷ |
| ۱۰ / ۱۲۶۳۸۱ | ۵ / ۱۲۶۳۷۶ | ۴ / ۱۲۶۳۷۴ | ۱۵ / ۱۲۶۳۸۶ |

یا اسرافیل — یا عزرائیل — یا میکائیل

**تسخیر مخلوق:** مقررہ وقت پر زہرہ کی ساعت میں نقش ہذا کو چاندی کی تختی پر لکھ کر پاس رکھیں۔

۷۸۶

یا جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| | یا اللہ | یا اللہ | |
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |
| | یا اللہ | یا اللہ | |

فــــــــــه فــــــــــه فــــــــــه

یا اسرافیل — یا عزرائیل — یا میکائیل

**یہ نقش پشت پر بنائیں:۔**

| | | | |
|---|---|---|---|
| یا فَتَّاحُ | | ۱ | یا فتاح |
| ۲ | ۸ | ۱۰ | |
| | ۵ | ۹ | ۶ |
| یا قدوس | ۷ | الوکیلُ | |

الجلیل

**تسخیرِ محبوب:** وقت مقررہ پر زہرہ کی ساعت میں اپنے نام معہ والدہ کے اعداد اور مطلوب کے نام معہ والدہ کے اعداد نکال کر ان میں

2123 اعداد کا اضافہ کر کے بمطابق رفتار مربع آتشی پُر کریں۔ اعداد کو نقش میں پُر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کل اعداد میں سے 30 اعداد تفریق کریں باقی چار پر تقسیم کردیں اگر تقسیم سے ایک باقی بچے تو خانہ 13 میں ایک کا اضافہ کریں باقی 2 ہو تو خانہ نو میں ایک کا اضافہ کریں اور اگر 3 بچے تو خانہ پانچ میں ایک کا اضافہ کریں۔ نقش بمطابق رفتار زعفران سے لکھیں اور عطر سہاگ لگا کر پاس رکھیں۔

**مثال:۔**

نام طالب: ندیم بن حوا

نام مطلوب: گلشن بنتِ نسیم

ن د ی م ح و ا

119= 1+4+8+40+10+4+50

گ ل ش ن ن س ی م

560= 40+10+60+50+50+300+30+20

نام طالب معہ والدہ اور نام مطلوب معہ والدہ کے اعداد جمع کئے۔

679= 560+119

اب ان میں 2123 کے اعداد کا اضافہ کیا 2802= 2123+679

اب کل اعداد 2802 میں سے 30 اعداد قانون کے تفریق کئے۔

2772= 30-2802 باقی بچے اب ان کو چار پر تقسیم کردیں۔

693= 4/2772

**رفتار نقش یہ ھے:**

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |




آج کل ہر عاشق محبت میں ناکام رہتا ہے لڑکا ہو، لڑکی ہو، عورت ہو، اس لئے ایک طلسم پیش کرتا ہوں یہ طلسم کامیابی کی ضمانت بنے گی اس طلسم کو جب قمر زہرہ یا قمر مشتری یا عطارد قمر کا قران واقعہ ہو تو اس طلسم کو زعفران و عنبر سے نقل کر کے پاس رکھیں۔ ایک تعویذ اپنے پاس رکھیں دوسرا درخت کے ساتھ باندھیں تیسرا قبرستان میں دفن کریں۔ پھر روزانہ بعد نماز عشاء اسم اعظم مخفی یا رافع یا لطیف بحق الودود 450 مرتبہ پڑھا کریں۔ 40 دن کے اندر اندر مطلوب حاضر ہوگا جس سے عقل حیران رہ جائے گی۔ یہ یقینی بات ہے کہ مطلوب حاضر ہوگا پہلے طالب کا نام پھر مطلوب کا نام لکھ دیں۔ اگر اس عمل کی زکات نکلنا چاہتے ہیں تو سورۃ یوسف روزانہ بعد نماز عشاء 11 مرتبہ پڑھا کریں۔ تین چلوں تک اسکی زکات ہوگی۔



# حسینؑ منّی و انا من حسینؑ

خون سے لکھی گئی تفسیر حدیثِ منّی

یہ محمدؐ کی لڑائی تھی، لڑا ہے شبیرؑ!!

سیّد مصور علی زنجانی

## کچھ ایسی خاص صفات ہیں جو بارہ اماموں میں وہ صفات صرف حضرت مولاامام حسین علیہ السلام میں ہی پائی جاتی ہیں

- یہ واحد امام ہیں جو چھ مہینوں کے تھے کہ انکی ولادت ہوئی تھی۔
- یہ واحد امام ہیں جنہوں نے کسی بھی خاتون کا دودھ نہیں پیا تھا بلکہ انکی خوراک کی ذمہ داری پیدائش سے ہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے لی تھی۔
- یہ واحد امام ہیں ان پہ جنکی ولادت کے دن انکے والدین، نانا اور دوسرے گھر والوں نے گریہ کیا تھا۔
- یہ واحد امام ہیں جنکی شہادت میدان جنگ میں واقع ہوئی۔
- یہ واحد امام ہیں دعائے توسل جنگ وایھا الشھید کہ کر پکارا جاتا ہے جبکہ دوسرے امام بھی شہید ہیں۔
- یہ واحد امام ہیں جنکی زندگی میں انکے دو بیٹے شہید ہوئے (حضرت علی اکبر وحضرت علی اصغر علیہما السلام)
- یہ واحد امام ہیں جنکا چہلم اور چہلم کا زیارت نامہ ہے۔
- یہ واحد امام ہیں جنکی قبر مطہر کو ظالم حکمرانوں نے اس نیت سے دسیوں بار منہدم ومسمار کرایا تھا کہ مولا کی قبر کا نشان مٹ جائے جبکہ مولا کی قبر مطہر تا قیامت باقی رہے گی۔
- یہ واحد امام ہیں جنکو بغیر غسل وکفن کے دفنایا گیا۔
- یہ واحد امام ہیں جنکے سر مبارک کو انکے جسم اطہر سے کاٹ کر الگ کیا گیا تھا۔
- یہ واحد امام ہیں جنکا جسم تلواروں، تیروں، نیزوں، خنجروں، پتھروں کے ہزاروں زخم لگے پھر انکو شمر ملعون نے کند خنجر سے شہید کیا۔
- یہ واحد امام ہیں جنکی شہادت کے بعد انکے اھل وعیال کو قیدی بنایا گیا۔
- یہ واحد امام ہیں جنکے والدین اور انکی نسل میں 9 معصوم ہیں۔
- یہ واحد امام ہیں جس مہینے میں انکی ولادت ہوئی ہے اس مہینے میں کسی بھی معصوم کی شہادت نہیں ہوئی ہے اور جس مہینے میں انکی شہادت ہوئی اس مہینے میں کسی معصوم کی ولادت نہیں ہوئی ہے۔
- یہ واحد امام ہیں جنکی قبر مطہر کی خاک کھانا شفا کیلئے جائز ہے۔
- یہ واحد امام ہیں جنکے حرم مطہر میں روضہ مبارک کے گنبد کے نیچے دعا قبول ومستجاب ہوتی ہے۔
- یہ واحد امام ہیں جن پہ امام زمانہ عج ہر روز دو مرتبہ گریہ کرتے ہیں۔
- یہ واحد امام ہیں جنکی کشتی نجات میں وسعت (من دخلہ کان آمنا) اور سرعت تمام اماموں سے زیادہ تر ہے۔
- یہ واحد امام ہیں جنکا نام جنت کے ایک دروازے کا نام ہے یعنی باب الحسین علیہ السلام۔

السلام علیك یا اباعبداللہ الحسین علیہ السلام۔

اے میرے اللہ جو شخص بھی اس پیغام کو فارورڈ کرے اسکی تمام پریشانیوں کو دور کر۔

اللَّهُمَّ صَلِّ عَلَى مُحَمَّدٍ وآلِ مُحَمَّد.

اللَّهُمَّ صَلِّ عَلَى مُحَمَّدٍ وآلِ مُحَمَّد.

اللَّهُمَّ صَلِّ عَلَى مُحَمَّدٍ وآلِ مُحَمَّد.

اللَّهُمَّ صَلِّ عَلَى مُحَمَّدٍ وآلِ مُحَمَّد.

اللَّهُمَّ صَلِّ عَلَى مُحَمَّدٍ وآلِ مُحَمَّد.

# کلام الامام امام الکلام

## یا بنی ایاک وظلم من لا یجد علیک ناصرا الا اللہ

از تحریر: ریاض جعفری ایڈووکیٹ

حضرت علی ابن الحسینؑ اپنی زندگی کی آخری گھڑیوں میں اپنے فرزند امام محمد باقرؑ کو وصیت کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔ ''اے فرزند! اسی عاجز وبیکس پر ظلم کرنے سے ڈرجو تمہارے مقابلے میں اللہ کے سوا کوئی مددگار نہیں رکھتا۔'' ہر مذہب وملت اس پر متفق ہے کہ ظلم و ور انسانی سیرت کے دامن پر ایک بدنما دھبہ ہے۔ اور ظالم اپنی خصوصیت کے لحاظ سے انسانی صف میں کھڑا کئے جانے کے بجائے حیوانی صف میں کھڑا کئے جانے کے زیادہ لائق ہے۔ اور اس سے زیادہ بہیمانہ خصیت کا اور کیا مظاہرہ ہوگا کہ انسان طاقت کے بل بوتے پر عاجزوں اور ناتوانوں کو ستائے اور دولت واقتدار کے نشہ میں کمزور وشکستہ حال لوگوں کو اپنے مظالم کا نشانہ نہ بنائے ظلم ایسا سنگین جرم ہے جو عفو و درگزر کے قابل ہے ہی نہیں کیونکہ اللہ تعالیٰ ان گناہوں کو تو بخشش دے سکتا ہے۔ جو خود اس کی ذات کے متعلق ہوں۔ لیکن وہ گناہ جن کا تعلق حقوق العباد سے ہے وہ اس وقت تک بخشے نہیں جاسکتے جب تک صاحب حق خود نہ بخشے ظلم کے نتائج دنیا میں بھی ظاہر ہوتے ہیں۔ اس طرح کا ظالم کبھی پھلتا پھولتا اور کامیاب وکامران نہیں ہوتا۔

### ارشادِ باری تعالیٰ ہے:۔

''انہ لا یفلح الظلمین'' ظالم کبھی فلاح وکامرانی حاصل نہیں کرتا۔

### اور پیغمبر کا ارشاد ہے:۔

''بالظلم تزول النعم'' ظالم کے پنجہ سے نعمتیں چھن جاتی ہیں۔

اور آخر میں بھی مورد عتاب وگرفتار عذاب ہوگا۔ چنانچہ ارشاد رب العزت ہے

**ترجمہ:۔** ''گرفت ان لوگوں کی ہوگی جو لوگوں پر ظلم کرتے ہیں اور زمین میں ناحق شرو فساد کرتے پھرتے ہیں۔ ان لوگوں کے لئے دردناک عذاب ہے۔''

امیر المومنین علی ابن ابی طالب کا ارشاد ہے۔ ''مظلوم کے ظالم پر قابو پانے کا دن اس دن سے کہیں زیادہ سخت ہوگا جس میں ظالم مظلوم کے خلاف اپنی طاقت رکھتا ہے۔ اس کے مقابلہ میں مظلوم اپنی مظلومیت وستم زدگی کا صلہ دنیا میں بھی پایا جاتا ہے اور آخرت میں بھی پائے گا۔ دنیا میں بھی اس طرح کے لوگ ظالم سے نفرت کرتے ہوئے اسے دل و جان سے چاہنے لگتے ہیں اور ان کی ہمدردیاں اسے حاصل ہوجاتی ہیں اور اللہ تعالیٰ اس کی مظلومیت کی بناء پر اس کی فریاد کو سنتا ہے اور اس کی دعا قبول کرتا ہے خود حضرت امام باقرؑ کا ارشاد ہے۔ اتقو الظالم فان دعوۃ المظلوم تصعد الی السمآء ''ظلم سے ڈرو کیونکہ مظلوم کی پکار سب سے پہلے آسمان کی طرف بلند ہوتی ہے۔'' اور آخرت میں اسے بلند سے بلند درجات حاصل ہوں گے۔ اور وہاں پر مظلومیت کے متاع گراں بہا کی قدر و قیمت کا اندازہ ہوگا۔ زعشری میں ہے کہ جب حجاج نے ایک بے گناہ کو سولی پر لٹکا دیا تو عامر ابن بہدلہ تڑپ اُٹھا اور اللہ سے مخاطب ہو کر کہا: ''پروردگار! یہ ظالموں کو ڈھیل دینے کا ہی نتیجہ ہے کہ مظلوم اس طرح تختہ دار پر کھینچے جارہے ہیں۔'' کہنے کو یہ کہہ دیا مگر اسی رات خواب میں دیکھا کہ قیامت کا میدان ہے اور ہر شخص اضنی فکر میں لگا ہوا ہے۔ لیکن وہ مظلوم اپنے حساب وکتاب سے فارغ ہو کر جنت کے طبقہ اعلیٰ میں پہنچ چکا ہے۔ ابھی یہ سوچ ہی رہا تھا کہ غیب سے آواز آئی (ظالم کو ڈھیل دینے اور میرے علم اختیار کرتے ہی میں مظلوموں کو اس بلند ترین درجہ پر پہنچایا ہے مظلوم کو چاہئے کہ ظلم کا جواب ظلم سے نہ دے بلکہ دعا کرے کہ ظالم ظلم سے کنارہ کش ہوجائے۔ ہر مظلوم کی آخری امید گاہ اللہ کی بارگاہ ہوتی ہے جہاں وہ گڑگڑاتا اور ظالم کے پنجوں سے چھوٹنے کی التجا کرتا ہے۔ اللہ سے ظالم کے خلاف شکایت آئین صبر وتحمل کے منافی نہیں بلکہ عبودیت اور نیازمندی کا مظاہرہ ہے)

خاصان خدا کا یہ شیوہ رہا ہے کہ وہ اللہ سے اپنا دکھ درد بیان کرتے اور بے تابی بیقراری کا اظہار کرتے تھے۔ چنانچہ قرآنِ مجید میں حضرت یعقوبؑ کی زبانی ارشاد ہے:۔ اِنَّمَا اشکوا بثی و حزنی الی اللہ ''میں صرف اللہ تعالیٰ سے اپنا غم اور اندوہ کا شکوہ کرتا ہوں۔'' حضرت یعقوبؑ کی زبانی ارشاد ہے:۔ ''و ایوب اذنادی ربہ انی مسنی الضروانت ارحم الرّحمین'' **ترجمہ:۔** اور ایوب کو دیکھو جب انہوں نے اپنے پروردگار کو پکارا تھا کہ میں دکھیا ہوں اور تو سب رحم کرنے والوں سے زیادہ رحم کرنے والا ہے۔ صبر وضبط دوسروں کے سامنے زبان کھولنے سے مانع ہے اس لئے اسی کے سامنے گڑگڑاتے ہیں جو ظلم وستم کے شکنجوں سے انہیں توڑ کر لے جاسکتا ہے۔ رہی ظلم کی پاداش تو اسے اللہ کے حوالے کر دیتے ہیں۔ کہ وہ جو چاہے کرے خواہ دنیا میں انتقام لے یا آخرت میں۔ البتہ اپنے لئے یہ چاہتے ہیں کہ وہ ان ظلموں کے جھیلنے کے صلہ میں اپنی خوشنودی اور رضامندی عطا فرمائے۔ چاہے جور وستم کے تبر دل کی ایک ایک رگ کو توڑ دیں۔ اور ظلم واستبداد کے تمام ترکش خالی ہوجائیں مگر اللہ کی ناراضگی سے دوچار نہ ہونا پڑا۔ کیونکہ دنیا کی ہر تلخی و ناگواری کو برداشت کیا جاسکتا ہے۔ مگر ناراضگی کے نتیجہ میں جس کے پاس وقنوطیت سے دوچار ہونا پڑے گا۔ وہ ناقابل برداشت ہے۔ امیر المومنین علی ابن ابی طالب کا ارشاد ہے:۔ یوم المظلوم علی الظالم اشد من یوم المظلوم علی الظلوم ''مظلوم کا ظالم پر قابو پانے کا دن اس سے کہیں زیادہ سخت ہوگا۔ جس میں ظالم مظلوم کے خلاف اپنی طاقت دکھاتا ہے۔

تحمل کن اے ناتواں از قوی
کہ روز توانا ترازوے شوی

سورۃ الفاتحہ

از تحریر: قیصر احمد بی۔ اے، کراچی

# اُمّ الکتاب "نام رکھنے کی وجوہات"

سورۃ الفاتحہ دراصل ایک دُعا ہے جو اللہ نے ہر انسان کو سکھائی ہے جو اس کی کتاب کا مطالعہ شروع کر رہا ہو۔ کتاب کی ابتداء میں اس کو رکھنے کا بھی یہ مطلب ہے کہ اگر تم واقعی اس کتاب سے فائدہ اُٹھانا چاہتے ہو تو پہلے اللہ سے یہ دُعا کرو۔

انسان فطرتاً اُس چیز کی دُعا کرتا ہے جس کی طلب اور خواہش اس کے دل میں ہوتی ہے۔ اور اسی صورت میں کرتا ہے جبکہ اسے یہ احساس ہو کہ اس کی مطلوب چیز اُس ہستی کے اختیار میں ہے جس سے وہ دُعا کر رہا ہے پس قرآن کی ابتداء میں اس دُعا کی تعلیم دے کر انسان کو یہ تلقین کی گئی ہے کہ وہ اس کتاب کو راہِ راست کی جستجو کیلئے پڑھے۔ طالبِ حق کی سی ذہنیت لے کر پڑھے۔ اور یہ جان لے کہ علم کا سرچشمہ اللہ تعالیٰ ہے۔ اس لئے اس سے رہنمائی کی درخواست کر کے پڑھنے کا آغاز کرے۔

مندرجہ بالا اہمیت کے پیش نظر سورۃ الفاتحہ کو "اُم القرآن" بھی کہا جاتا ہے اُم بمعنی اصل و مرکز آتا ہے آج ہم سورۃ الفاتحہ کے "اُم الکتاب" نام رکھنے کی وجوہات پر بحث پیش کریں گے۔

اُم مرجع اور اصل کو کہتے ہیں اور اس سورت میں بھی قرآن کریم کے تمام معانی، احکام اور مضامین کا ذکر اجمالی طریقہ سے ہوا ہے۔ (بخاری کتاب التفسیر)

حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے وہ فرماتے ہیں کہ "اللہ تعالیٰ نے ایک سو چار کتابیں نازل فرمائی ہیں اور ان سب کا علم چار کتابوں میں رکھا ہے۔ تورات، انجیل، زبور اور قرآن مجید۔

اور پھر ان چاروں کا علم صرف قرآن کریم میں اور قرآن کریم کے جملہ علوم صرف مفصلات (سورۃ الحجرات سے آخر قرآن تک) میں مذکور ہیں۔ جبکہ مفصلات کا علم سورۃ فاتحہ میں رکھا ہے۔ لہٰذا قرآن کریم پرانی سب کتابوں کا خلاصہ ہے۔ "فَمَنْ عَلِمَ تَفْسِيْرَ هَا كَانَ كَمَنْ عَلِمَ تَفْسِيْرَ جَمِيْعِ الْكُتُبِ الْمُنَزَّلَةِ" **ترجمہ:** جو بھی اس کی تفسیر سمجھ جائے یہ گویا کہ اس نے سب کتابوں کا علم حاصل کیا ہو۔ اس وجہ سے حافظ عماد الدین ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اس سورت میں دو کلمے ہیں جو کہ سب علوم کا مرجع ہے۔ "هَاتَانِ الْكَلِمَتَانِ تَرْجِعُ الْاَدْيَانُ كُلُّهَا اِلَيْهِمَا۔" اور وہ یہ دو کلمے "اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ" جو سب ادیان کا مرجع ہے۔ کیونکہ سب ادیان اللہ تعالیٰ نے صرف اس لئے بھیجے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو اور اس سے مدد مانگو۔

شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ میں نے بہت تلاش و تحقیق کی کہ ایک بہترین دُعا تلاش کر سکوں لیکن ان دو کلمات سے بہتر دُعا میں نے نہیں پائی۔ اس میں کمال یہ ہے کہ (اَلْاِسْتِعَانَةُ بِاللّٰهِ تَعَالٰى عَلٰى عِبَادَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى) اللہ تعالیٰ سے اس کی عبادت پر مدد مانگنا ذکر ہوا ہے۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ کی بندگی میں کوئی شر نہیں جبکہ باقی مال، اولاد، جائیداد وغیرہ کے سوال کرنے میں شر کا امکان ہے۔ کہ بندہ کیلئے نقصان اور ضرر کا سبب بن جائے لہٰذا یہ تمام دُعاؤں میں بہترین دُعا ہے۔

اسی طرح ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ سورۃ الفاتحہ کو "اُم الکتاب" اس وجہ سے کہتے ہیں کہ "لِكُلِّ شَيْءٍ لُبَابُ الْقُرْاٰنِ الْحَوَامِيْمُ" اور قرآن کا لباب، مغز اور خلاصہ حوامیم ہیں اور حوامیم کا عنفر سورۃ الفاتحہ میں ہیں۔

1:- الدر المنشور ج 1 ص 16، الکشف والبیان للثعلبی، اضواء البیان سورۃ النحل، و شعب الایمان بیہقی۔

2:- مدارج السالکین ج، ص 117

3:- رواہ ابو عبیدہ فی فضائل القرآن۔

امام قرطبی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ تمام قرآن کریم سورۃ الفاتحہ اور پچیس کلموں میں ہیں۔ تفسیر قاسمی نے لکھا ہے کہ فاتحہ تمام قرآن کریم کا راز ہے اور فاتحہ کا راز اس کلمہ میں ہے۔ "اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ" کیونکہ اس پہلے کلمہ میں شرک سے جدائی اور دوسرے کلمہ میں عاجزی ہے اور اللہ کے ساتھ شریک نہ

ٹھہرانا اور اپنے آپ کو عاجز سمجھنا انتہائی اہم ہے۔ بعض لوگ اللہ کے ساتھ دیگر چیزوں کو شریک ٹھہراتے ہیں۔ اور بہت سے مؤحدین لوگ کہتے ہیں اگر میں نہ ہوتا تو یہ علاقہ فاسد ہو جاتا تھا۔ اور میں دعوت کرتا ہوں اور بہت سی باتیں کرتے ہیں، آپ کون ہیں اگر اللہ توفیق نہ دے آپ کیا کو گے؟ تو اس میں تفویض الی اللہ ہے اور یہ معنی دوسری آیات میں بھی آیا ہے۔ ''فَاعْبُدْهُ وَ تَوَكَّلْ عَلَيْهِ'' فَاعْبُدْ میں اِيَّاكَ نَعْبُدُ کے معنی ہیں اور وَ تَوَكَّلْ عَلَيْهِ میں اِيَّاكَ نَسْتَعِين کے معنی ہیں۔ توکل کے معنی ہیں۔ اپنے آپ کو اللہ تعالیٰ کے حوالہ کرنا اور اُسی پر اعتماد کرنا اور لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہ میں ہے کہ بندگی صرف اللہ تعالیٰ کی کرنی چاہئے۔ اور فاتخذہ و کیلا میں اپنے آپ کو اُسی کے حوالہ کرنا ہے۔

حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کا قول تفسیر فتح البیان میں منقول ہے کہ آپ ؒ فرماتے ہیں:

(حدیث مرسل ہے) جس نے سورۃ الفاتحہ پڑھی گویا کہ اُس نے تورات، انجیل، زبور، قرآن مجید چار کتابیں پڑھیں۔

اور سورت کی خوبی وصفت یہ بھی ہے کہ نصف اللہ کے لئے ہے اور نصف بندہ کے لئے۔ وَلَا تَصِحُّ الْقُلُوبُ اِلَّا بِهَا۔ اور قرب صحیح نہیں ہوتی ہے مگر اس پر یعنی نماز اور دُعا۔ سورۃ الفاتحہ کے بغیر صحیح نہیں ہے اور ایک عمل بھی اس کے ثواب کے برابر نہیں ہے۔ امام قرطبی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ وَبِهٰذَا الْمَعْنٰی صَارَتْ اُمَّ الْقُرْاٰن۔ بندہ ناچیز کی رائے یہ ہے کہ'' اُمُّ القرآن'' سورۃ الفاتحہ کو اس لئے کہتے ہیں کہ کتب الٰہیہ، کا مقصد اصلاح الانسان ہے ظاہراً اور باطناً اور اِس اصلاح کی بناء دس صفات ہیں اور وہ صفات ان دس صفات سے پیدا ہوتے ہیں اور دس صفات اِس سورۃ میں ہیں۔

جنگل پہاڑ پُکارتے ہیں نادِ علیؑ علیؑ مُشکل کو میری حل کیجئے مُشکل کُشاء علیؑ

# کراماتِ نادِ علی علیہ السلام

**پہلی خاصیت:۔** اگر کوئی شخص دشمنوں کے نرغہ میں گھرا ہوا ہو اور اپنے بچاؤ سے مجبور ہو گیا ہو تو وہ سات بار نادِ علیؑ پڑھ کر اُن کی طرف دَم کرے تو کوئی بھی نقصان نہیں پہنچے گا۔

**دوسری خاصیت:۔** اگر کوئی شخص اپنے دشمنوں سے خوف کھاتا ہو تو اسے ان کلمات کو 27 بار روزانہ پڑھنا چاہئے اس کے دشمن بہت جلدی چھوڑ کر چلے جائیں گے اور ان پر قہر نازل ہوگا۔

**تیسری خاصیت:۔** اگر کسی پر جادو کیا گیا ہو تو کنوئیں سے پانی لا کر اس پر سات دفعہ ان کلمات کو پڑھ کر دَم کر کے اس میں سے پی لے جادو کا اثر دور ہو جائے گا۔ کلمات یہ ہیں۔ یَا قَاھِرَ العَدُوِّ وَ یَاوَ اِلَی الوَلِیِّ- یَا مَظْھَرُ العَجَائِبِ وَیَامُرتضٰی عَلِی علیہ السلام۔

**چوتھی خاصیت:۔** اگر کسی شخص کو زہر کھلایا گیا ہو تو ان کلمات کو چینی کی طشتری میں مشک و زعفران سے لکھ کر پانی سے دھو کر کسی پاک برتن میں ڈالے اور اُس پانی پر 21 بار یہ کلمات پڑھ کر دَم کرے اور زہر کھانے والے کو پلائے زہر اُس پر اثر نہیں کرے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ

**پانچویں خاصیت:۔** اگر کوئی شخص بیمار ہو جائے اور طبیب اس کے علاج سے عاجز آ جائیں تو بارش کے پانی پر ان کلمات کو اٹھارہ دفعہ پڑھ کر دَم کریں۔ اور وہ پانی مریض کو پلائیں فوراً شفایاب ہوگا۔

**چھٹی خاصیت:۔** اگر کوئی شخص کسی غم والم میں مبتلا ہو تو ایک ہزار دفعہ ان کلمات کو غم دُور ہونے کی نیت سے پڑھے تو اس کا غم اور پریشانی خوشی میں بدل جائیں گے۔

**ساتویں خاصیت:۔** اگر کسی شخص کو کوئی اس کا بزرگ یا حاکم غضب ناک ہو جائے تو اسے غضب ناک فرد کے سامنے ان کلمات کو 71 بار پڑھے اور تین دفعہ آہستہ پڑھ کر اپنے اُوپر دَم کرے تو اللہ تعالیٰ کے حکم سے اُس شخص کا غصہ دُور ہو جائے گا۔ اور وہ اُس پر مہربان ہوگا۔

**آٹھویں خاصیت:۔** اگر کسی شخص کو کسی جگہ پر ایلچی بنا کر بھیجا جائے تو تین دفعہ یہ کلمات پڑھ کر اُس کے کان میں پھونکے جائیں تو اس کا پیغام مقبول ہوگا۔

**نویں خاصیت:۔** اگر کوئی شخص جمعہ کے دن پہلی ساعت میں ان کلمات بابرکت کو بارہ مرتبہ پڑھ لے تو وہ جس سے بھی بات کرے گا وہ اس کا دوست بن جائے گا۔

**دسویں خاصیت:۔** اگر کسی شخص پر کوئی تہمت لگائی ہو تو وہ ان کلمات کو بوقتِ صبح ہر روز چالیس بار پڑھ لیا کرے اور اپنے اُوپر دَم کیا کرے تو وہ تہمت اس سے دور ہو جائے گی اور تمام لوگ اس کی نیکی کے قائل ہو جائیں گے۔

**گیارھویں خاصیت:۔** اگر کوئی شخص حصولِ دولت کی نیت سے ان کلمات کو ہر روز صبح کے وقت 12 مرتبہ پڑھا کرے وہ جلدی غنی اور بے نیاز ہو جائے گا۔

**بارھویں خاصیت:۔** قید سے رہائی کے لئے ہر روز سولہ مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔

**تیرھویں خاصیت:۔** زیادتی دولت کے لئے ہر روز 31 بار ان کلمات کو پڑھا کرے۔

**چودھویں خاصیت:۔** دشمنوں کے دفیعہ کے لئے ہر روز انہیں سترہ مرتبہ پڑھتا رہے تو دشمنوں پر فتح پائے گا۔

**پندرھویں خاصیت:۔** اگر دشمن کی زبان بندی کے لئے ہر روز 18 مرتبہ پڑھا کرے۔ تو دشمنوں کی زبان اس کے خلاف بند ہو جائے گی۔

**سولھویں خاصیت:۔** اگر حصول مراد کے لئے ہر روز 34 یا 36 مرتبہ روزانہ انہیں پڑھتا رہے تو اس کی مراد انشاء اللہ پوری ہوگی۔

**سترھویں خاصیت:۔** اگر نظرِ بد اور مخالفوں کی زبان بندی کیلئے ہر

روز انہیں اٹھارہ مرتبہ پڑھا کرے تو اس کے دونوں مقاصد پورے ہوجائیں گے۔

**اٹھارھویں ، انیسویں، بیسویں خاصیتیں:۔** اگر خزانوں کے پتہ لگانے کیلئے ہر روز ان کلمات کو چالیس مرتبہ کرے تو انشاء اللہ اُسے ان خزانوں کا پتہ چل جائے گا۔

**اکیسویں خاصیت:۔** خواب میں جناب رسول اللہ ﷺ کی زیارت کے لئے ہر رات انہیں سات بار پڑھ کر سوجایا کرے تو خواب میں حضور ﷺ پُرنور کی اُسے زیارت نصیب ہوگی۔

**بائیسویں خاصیت:۔** قید سے رہائی کے لئے سات دن تک ہر روز 16 مرتبہ پڑھا کرے تو قید سے رہائی ہوگی۔

**تیئسویں خاصیت:۔** یہ چاہئے کہ بخت واقبال کے دروازے اُس پر کھل جائیں تو اس نیت سے 50 مرتبہ ہر روزانہ کلمات کو پڑھتا رہے تو اس کی یہ مرادیں پوری ہوں گی۔

**چوبیسویں خاصیت:۔** مشکلیں دُور ہونے کے لئے پندرہ مرتبہ انہیں پڑھے تو اس کی تمام مشکلیں حل ہوجائیں گی۔

**پچیسویں خاصیت:۔** پوشیدہ اُمور کے بھید کھلنے کیلئے چالیس روز تک 16 مرتبہ روزانہ پڑھتا رہے تو علمِ الدونی کے راز اُس پر ظاہر ہوں گے۔

**چھبیسویں خاصیت:۔** دشمنوں کی ہلاکت اور اُن کے دفع ہونے کے لئے آٹھ دن تک 18 مرتبہ روزانہ پڑھتا رہے اور پڑھ کر اُس طرف چلنے والی ہوا پر دَم کرتا رہے اُن کے شر سے محفوظ رہے گا۔

**ستائیسویں خاصیت:۔** حصولِ علم کے لئے بیس دن تک ظہر کی نماز کے بعد سترہ یا ستر مرتبہ پڑھا کرے۔ علوم وحکمت کے دروازے اُس پر کھل جائیں گے۔

**اٹھائیسویں خاصیت:۔** شہروں کے فتح کرنے کے لئے ہر روز چالیس مرتبہ انہیں پڑھتا رہے مطلوبہ شہر فتح کرے گا۔

**انتیسویں خاصیت:۔** حصولِ دولت کے لئے انہیں سولہ مرتبہ پڑھا کرے۔ تو دولت حاصل ہوگی۔

**تیسویں خاصیت:۔** حصول مقاصد کے لئے سولہ روز تک روزانہ پچاس مرتبہ پڑھے صاحب جاہ واقبال اور عزیز ہوگا۔

**اکتیسویں خاصیت:۔** برائے حصولِ عزت وشوکت ہر روز دس بار پڑھے صاحبِ عزت وشوکت ہوگا۔

**بتیسویں خاصیت:۔** دو آدمیوں میں عداوت پیدا کرنے کے لئے بیس دن تک 25 مرتبہ روزانہ ان کلمات کو پڑھتا رہے تو اُن دونو میں عداوت پیدا ہوگی۔

**تینتیسویں خاصیت:۔** دشمن کو بے گھر کرنے کے لئے بیس دن تک تیس مرتبہ ان کلمات کو روزانہ پڑھے دشمن اپنے مکان سے آوارہ ہوگا۔

**چونتیسویں خاصیت:۔** کسی گروہ کی باہمی دشمنی دُور کرنے کیلئے بیس دن تک ہر روز تیس مرتبہ پڑھتا رہے تو اُن کی باہمی دشمنی دُور ہوجائے گی۔

**پینتیسویں خاصیت:۔** دشمنوں کو مقہور کرنے اور اُن کے کاروبار کو بند کرنے کے لئے ہر روز ایک سو دفعہ انہیں پڑھیں تو وہ مقہور ہوں گے۔ اور اُن کا کاروبار فتح ہوجائے گا۔

**چھتیسویں خاصیت:۔** شجاع بننے کے لئے ہر روز 25 مرتبہ پڑھا کریں۔ شیر دل اور شجاع بن جائیں گے۔

**سینتیسویں خاصیت:۔** دشمن کے دل میں نرمی پیدا کرنے کیلئے ایک سو مرتبہ روزانہ اِن کلمات کو پڑھا کریں۔ تو دشمن کا دل موم ہوجائے گا۔

**اڑتیسویں خاصیت:۔** دشمن کے شر، مکر وحیلہ سے بچنے کے لئے ہر روز سو بار پڑھا کریں۔ دشمنوں کے شر سے محفوظ رہیں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ

**اُنتالیسویں، چالیسویں خاصیتیں:۔** اگر کوئی شخص نادِ علیؑ کو آخر تک ایک ہزار مرتبہ باطہارت ہوکر پڑھے اور پھر اپنی حاجت طلب کرے تو اس کی جو بھی حاجت ہوگی فوراً پوری ہوجائے گی۔ اگر کوئی شخص مسجد میں باطہارت بیٹھ کر یا کسی تنہا مقام پر جاکر نادِ علیؑ کو بارہ ہزار مرتبہ پڑھے جس مطلب کے لئے وہ پڑھے گا۔ اس کا وہ مقصد ضرور پورا ہوجائے گا۔ اس عمل کا بارہا تجربہ کیا جاچکا ہے۔ جس کُلّی یا جزوی مطلب کے لئے یا مہمات عظیم

## دُعائے نادِ علی علیہ السلام

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ نَادِ عَلِيًّا مَّظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَّكَ فِي النَّوَائِبِ ۝ كُلُّ هَمٍّ وَّ غَمٍّ سَيَنْجَلِي بِعَظَمَتِكَ يَا اللّٰهُ بِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ وَبِوَلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ اَدْرِكْنِيْ ۝

# حدیث مبارکہ سے استعاذہ کے فضائل و فوائد

(آخری قسط)

از تحریر: علامہ مفتی طالب حسین کرمانی، چک مغل

(37) حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پانچ چیزوں سے پناہ مانگا کرتے تھے۔ بزدلی، بخل، بری عمر، امراض قلب اور عذاب قبر سے۔ دُعا یہ ہے۔ يَتَعَوَّذُ مِنْ خَمْسٍ مِنَ الْجُبْنِ وَ الْبُخْلِ وَسُوْءِ الْعُمُرِ وَ فِتْنَةِ الصَّدْرِ وَ عَذَابِ الْقَبْرِ۔ (ابوداؤد، باب الاستعاذہ)

(38) حضرت ابوالیسر رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یوں دُعا کرتے تھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْهَدْمِ وَ اَعُوْذُبِكَ مِنَ التَّرَدِّیْ وَ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْغَرَقِ وَ الْحَرَقِ و الْهَرَمِ وَ اَعُوْذُبِكَ اَنْ يَتَخَبَّطَنِیَ الشَّيْطٰنُ عِنْدَ الْمَوْتِ وَ اَعُوْذُبِكَ اَنْ اَمُوْتَ فِیْ سَبِيْلِكَ مُدْبِراً وَ اَعُوْذُبِكَ اَنْ اَمُوْتَ لَدِيْغاً۔ (ابوداؤد باب الاستعاذہ) **ترجمہ**:۔ اے اللہ تعالیٰ میں تیری پناہ لیتا ہوں کسی چیز کے نیچے دب کر مرنے اور اونچی جگہ سے گر کر مرنے سے اور تیری پناہ لیتا ہوں کہ تیری راہ میں پیٹھ پھیر کر بھاگتا ہوا مروں اور تیری پناہ لیتا ہوں کسی زہریلے جانور کے کاٹنے سے مروں۔

(39) حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ دُعا پڑھا کرتے تھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْبَرَصِ وَ الْجُنُوْنِ وَ الْجُذَامِ وَ سَيِّیءِ الْاَسْقَامِ۔ (ابوداؤد باب الاستعاذہ) **ترجمہ**:۔ اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں، برص، دیوانہ پن، کوڑھ اور جملہ بُری بیماریوں سے۔

(40) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ دُعا مانگا کرتے تھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْبُخْلِ وَ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْجُبْنِ وَ اَعُوْذُبِكَ مِنْ اَنْ اُرَدَّ اِلٰی اَرْذَلِ الْعُمُرِ وَ اَعُوْذُبِكَ مِنْ فِتْنَةِ الدُّنْيَا وَ اَعُوْذُبِكَ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ۔ (بخاری، کتاب الدعوات باب التعوذ من البخل الحدیث ۶۳۷۰ ج ۴ ص ۲۰۹) **ترجمہ**:۔ اے اللہ میں بخل، بزدلی، ایسی لمبی عمر جس میں دانائی جاتی رہے، دُنیا کے فتنے اور عذاب قبر سے تیری پناہ مانگتا ہوں۔

(41) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ دُعا پڑھتے تھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ طَمَعٍ يَهْدِیْ اِلٰی طَبَعٍ وَمِنْ طَمَعٍ فِیْ غَيْرِ مَطْمَعٍ وَ مِنْ طَمَعٍ حَيْثُ لَا مَطْمَعَ۔ (المسند للامام احمد بن حنبل مسند الانصار، حدیث معاذ بن جبل الحدیث ۲۲،۸۲ ج ۸، ص ۲۳۷) **ترجمہ**:۔ اے اللہ تعالیٰ میں تیری پناہ مانگتا ہوں ایسی خواہش سے جو عیب دار بنادے اور بے مقصد خواہش اور بے فائدہ چیز کی خواہش سے تیری پناہ چاہتا ہوں۔

(42) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ دُعا مانگا کرتے تھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ التَّرَدِّیْ وَ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْغَمِّ وَ الْغَرَقِ وَ الْهَرَمِ وَ اَعُوْذُبِكَ مِنْ اَنْ اَمُوْتَ فِیْ سَبِيْلِكَ مُدْبِراً وَ اَعُوْذُبِكَ مِنْ اَنْ اَمُوْتَ فِیْ طَلَبِ الدُّنْيَا۔ **ترجمہ**:۔ اے اللہ تعالیٰ میں گر کر مرنے، غمگین ہونے، ڈوبنے اور عمارت گرنے سے تیری پناہ مانگتا ہوں اور موت کے وقت تیرے راستے پھرنے اور دُنیا کی طلب سے تیری پناہ مانگتا ہوں۔

(43) رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم یہ دُعا مانگتے تھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ جَهْدِ الْبَلَاءِ وَ دَرْكِ الشَّقَاءِ وَ سُوْءِ الْقَضَاءِ وَ شَمَاتَةِ الْاَعْدَاءِ۔ **ترجمہ**:۔ اے اللہ تعالیٰ میں سخت آزمائش، نامرادی، برے فیصلے اور دشمنوں کے مجھ پر ہنسنے سے تیری پناہ مانگتا ہوں۔ (مسلم کتاب الذکر والدعاء، الخ باب فی التعوذ من سوء...... الخ)

(44) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ دُعا مانگا کرتے تھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ عَذَابِ النَّارِ وَ فِتْنَةِ النَّارِ وَ عَذَابِ الْقَبْرِ وَ فِتْنَةِ الْقَبْرِ وَ شَرِّ فِتْنَةِ الْغِنٰی وَ شَرِّ فِتْنَةِ الْفَقْرِ وَ شَرِّ فِتْنَةِ الْمَسِيْحِ الدَّجَّالِ وَ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْمَغْرَمِ وَ الْمَاْثَمِ۔ ترجمہ:۔ اے اللہ تعالیٰ میں عذاب جہنم، فتنہ جہنم، عذاب قبر، فتنہ قبر سے اور امیری وغریبی کے فتنے کے شر اور فتنہ مسیح دجال کے شر سے تیری پناہ مانگتا ہوں۔ (صحیح البخاری)

(45) حضرت عثمان بن عفان الثقفی رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے وہ فرماتے ہیں کہ مجھے اس شدت سے درد تھا کہ میں مرا جارہا تھا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد مبارک فرمایا اپنا دایاں ہاتھ درد کی جگہ پر رکھ کر سات مرتبہ پھیرو اور یہ دُعا پڑھو۔ اَعُوْذُ بِعِزَّةِ اللّٰهِ وَ قُدْرَتِهٖ مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ وَ اُحَاذِرُ۔ **ترجمہ**:۔ میں اللہ کی قدرت اور عزت کی پناہ چاہتا ہوں اس برائی سے جو میں پاتا ہوں۔ (آپ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں) سو میں نے ایسا ہی کیا اللہ نے میری تکلیف دور کر دی۔ اس کے بعد سے میں ہمیشہ اپنے اہل خانہ کو اور دوسرے لوگوں کو یہی بتلاتا ہوں۔

(حوالہ جات، مؤطا امام مالک باب التعوذ والرقیۃ من المریض، مؤطا امام محمد باب الرقیٰ، مسلم کتاب السلام ابوداؤد اور کتاب الطب باب کیف الرقی، ابن ماجہ، ابواب الطب باب ماعوذ النبی صلی اللہ علیہ وسلم وماعوذ، تفسیر قرطبی، احیاء العلوم، وغیرہ، یہ میرا تجربہ شدہ ہے۔)

از تحریر: سید قاسم علی نقوی البساکری، سیالکوٹ

# حروف نورانی

قرآن مجید کی بعض سورتوں کی ابتداء میں جو حروف مقطعات آتے ہیں۔ ابجد میں کل 28 حروف ہیں ان میں 14 حروف نورانی اور 14 طلسماتی ہیں۔ یہ تعجب کی بات ہے کہ کل مقطعات کو اگر مخفف کیا جائے تو 14 حروف نورانی رہ جاتے ہیں۔ نہ کم ہوتے ہیں نہ زیادہ۔ نہ ہی ان میں کوئی غیر لفظ موجود ہے یہی وجہ ہے کہ ہم ان کو حروف نورانی کہتے ہیں اور تسلیم کرتے ہیں حروف مقطعات کی دوسری مثال ''اهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيمَ'' طالب ہے انعام یافتہ راہ کی (صِرَاطَ الَّذِينَ أَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ) اور حروف مقطعات قرآنی انعام یافتہ (امام المتقین) کی راہ پیش کر رہی ہے۔ ''صراط علی علیہ السلام حق نمسکہ'' امام المتقین کی راہ حق ہے۔ ''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا علی علیہ السلام حق کے ساتھ ہیں اور حق ان کے ساتھ یہ دونوں ایک دوسرے سے جدا نہیں ہوں یہاں تک کہ حوض کوثر پر مجھے ملیں۔

**بحوالہ:۔** البحار الانوار 29/38 فضائل امیر المومنین صفحہ 293 جس کی ہم پیروی کرتے ہیں۔ طالب اهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيمَ کو مطلوب ''صراط علی علیہ السلام حق نمسکہ'' کے ساتھ ابجد کے قاعدے سے جمع کر دیا۔ تو 1766 حاصل ہوا ابجد بھی اللہ کا سکھایا ہوا ہے ابجد کے بغیر کلام پاک کے بیشتر اسرار و رموز نگاہوں سے پوشیدہ ہیں۔

''صراط علی حق نمسکہ''

''ص ر ا ط ع ل ی ح ق ن م س ک ہ''

دیکھنا ہے کہ 1766 کی تصدیق کلام پاک کرتا ہے کہ نہیں هَذَا صِرَاطٌ عَلَيَّ مُسْتَقِيمٌ (سورہ حجر آیت 41) اعداد کے ذریعے بھی تصدیق منہ سے بول کر بھی تصدیق کلام پاک کا سب سے بڑا معجزہ ہے۔ اعراب حجاج بن یوسف نے لگوائے تھے سورۃ فاتحہ میں انعام یافتہ کی راہ شرط ہے۔ وہ بے چارہ بھول گیا کہ علی علیہ السلام کو انعام یافتہ کی راہ سے کیا واسطہ انعام یافتہ کی راہ ''صراط مستقیم'' قرآن پڑھنے والوں کو ملے تو کیسے ملے علی علیہ السلام کو علی علیہ السلام کرنا آسان نہیں۔ ''هَذَا صِرَاطٌ عَلَيَّ مُسْتَقِيمٌ'' میں 16 حروف ہیں ابجد میں سولہواں حرف ع ''عین'' ہے اوعین سے مراد اگر یقین نہ آئے تو آیت کے حروف 16 کو ابجد کے شمار 16 سے ضرب دیتے ہیں۔ 16x16 =256 آئے گا یہ اعداد عدد نور کے عدد ہیں۔ حضرت علی علیہ السلام کا عدد نور کے ذریعے بھی نور ثابت ہوا۔ راہ طے کرنے کے لئے نور کا ہونا لازمی ہے۔

## حروف نورانی 14 ہیں:

''ا ل م ص ر ک ه ی ع ط س ح ق ن''

حروف نورانی کا عملیات میں بڑا حق ہے جو عامل حرف نورانی کا عامل ہوگا وہ آیات قرآنی کے ذریعے تمام اعمال کر سکتا ہے۔ حروف نورانی کی زکوۃ دینے کے لئے دعوت صغیر، وسیط، دعوت کبیر دینی پڑتی ہے۔ جب تک حروف نورانی کی کوئی زکوۃ نہ دے ان حروف کی الواح و نقوش تیار نہیں کر سکتا جو فیض رسانی کا ایک ذریعہ ہے۔

1:۔ دعوت صغیر بہ نیت فتوحات ادا کی جاتی ہے یہ چاند کی پہلی سے 14 تک ادا کی جاتی ہے۔ پہلے 14 دنوں میں قمر در عقرب نہ ہو۔

2:۔ دعوت وسیط بہ نیت مہمات ادا کی جاتی ہے۔ یہ ماہ شعبان کے پہلے 14 دنوں میں ادا کرنی چاہئے۔

3:۔ دعوت کبیر یہ بہ نیت تسخیر روحانیت ادا کرنی چاہئے یہ ماہ رمضان کے پہلے 14 دنوں میں ادا کی جاتی ہے۔ یہ مکمل ذکات تین ماہ میں ادا ہوتی ہے۔ اور چاند کے پہلے چودہ دنوں میں جب قمر در عقرب نہ ہو۔ مکمل پاکیزگی اور اصول کے مطابق ادا کریں۔

## جدول دعوت

| نمبر شمار | حروف | اسماء اعظم | دعوت صغیر | دعوت وسط | دعوت کبیر | مقطعات |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | ا | اَللّٰہُ | 66 | 264 | 5331 | الٓمٓ |
| 2 | ل | لَطِیفُ | 129 | 516 | 8220 | المٓصٓ |
| 3 | م | مَلِکُ | 90 | 270 | 234 | الٓرٓ |
| 4 | ص | صَفِیُّ | 180 | 540 | 189 | المٓرٓ |
| 5 | ر | رَحِیمُ | 258 | 1032 | 4182 | طٰہٰ |
| 6 | ک | کَرِیمُ | 270 | 1080 | 4122 | طسٓمٓ |
| 7 | ہ | ھَادِیُ | 20 | 80 | 1415 | طسٓ |
| 8 | ی | یُوہٗ | 21 | 63 | 561 | |
| 9 | ع | عَالِیُ | 111 | 444 | 1317 | یٰسٓ |
| 10 | ط | طَیِّبُ | 21 | 63 | 209 | صٓ |
| 11 | س | سَمِیعُ | 180 | 720 | 7146 | حٰمٓ |
| 12 | ح | حَاکِمُ | 69 | 276 | 4218 | حٰمٓعسٓقٓ |
| 13 | ق | قَیُّومُ | 156 | 624 | 4610 | قٓ |
| 14 | ن | نَافِعُ | 201 | 804 | 7815 | نٓ |

جو لوگ علم سے دوستی رکھتے ہیں۔ وہ کوشش اور محنت کر کے عامل بن جائیں۔ زندگی لمبی بھی ہے اور چھوٹی بھی ہے۔ زندگی کے تین ماہ عمل اور عبادت آپکو عام آدمی سے عامل اور عالم بنا دے۔ میں دُعا کرتا ہوں کہ اللہ ہمت اور پاکیزگی اعمال دے تا کہ یہ منزل آسان ہو جائے۔ بہت سی دُعا ان لوگوں کے لئے جو علم کی دُنیا میں محنت کر کے عامل اور عالم بنیں گے۔

### تثلیث زہرہ و مریخ

# سلوک زوجین

ابتداء 06 جون 2018ء 15 بجکر 54 منٹ، مکمل 09 جون 2018ء 20 بجکر 40 منٹ، خاتمہ 12 جون 2018ء 18 بجکر 30 منٹ پر ہوگا

**سلوک زوجین:** اولاد اور ماں باپ میں ناراضگی ہو یا کسی خاص آدمی کو تسخیر کرنا ہو تو یہ نظر اور اس کے اثرات بہت ہی کامیاب ہیں۔

## ضروریات برائے عمل

1:۔ بخور لوبان اور صندل سفید 2:۔ مٹی کا کورا چراغ 3:۔ شہد اور روغن گاؤ اور زعفران، عرق گلاب 4:۔ کاغذ اتنا لیں جس پر 81 نقش لکھے جاسکیں۔ 5:۔ عمل مدت 9 دن ہے۔ 6:۔ اگر مطلوب کا پہنا ہوا کپڑا یا کپڑے کا کچھ حصہ مل جائے تو بہت اچھا ہے۔

**عمل:** مورخہ 06 جون 2018ء بعد دوپہر 6 بجے ساعت مریخ میں روقبلہ بیٹھ جائیں۔ بخور لوبان و صندل کا روشن کریں۔ کاغذ پر 81 نقش مربع بنائیں۔ 12 سے ترتیب وار 28 تک ہندسے پُر کریں جب 81 نقش لکھ لیں تو عزیمت 81 مرتبہ پڑھیں۔ عزیمت (81 نقوش کی ایک بتی بنالیں) نام مطلوب معہ والدہ کو حاضر کرو اور مطیع کرو یا سر جائیلُ بحقِ فا جب تعداد پوری ہو جائے تو بتی گل کر دیں۔ دوسرے دن پر اسی ساعت میں بتی روشن کریں اور بخور جلائیں۔ اسی طرح 9 دن میں بتی کو ختم کرنا ہے آخری دن بتی مکمل ختم کر دیں۔ اگر دوران عمل گھی ختم ہو جائے تو اور گھی ڈال لیں۔ 9 دن کے اندر اندر ہی پتھر دل بھی موم ہو جائے کیسا ہی دشمن ہو دوست بن جائے گا۔ اور آپ کی محبت میں بے قرار ہو جائے گا۔

۷۸۶

| ۱۲ | ۲۶ | ۲۳ | ۲۰ |
|---|---|---|---|
| ۲۲ | ۱۹ | ۱۳ | ۲۵ |
| ۱۸ | ۲۱ | ۲۸ | ۱۲ |
| ۲۷ | ۱۵ | ۱۷ | ۲۲ |

المسخر القلب فلاں بن فلاں (مطلوب)
فی حُب فلاں بن فلاں (طالب)




اگر کوئی دشمن ہے یا کسی مخالف پر فتح مقصود ہے یا مقدمہ میں دشمن پر غلبہ مقصود ہے تو جس شخص کے پاس یہ لوح ہوگی اس کا مقابلہ کرنے والا ذلیل وخوار ہوگا اور کبھی غلبہ نہ پا سکے گا۔ جو شخص چاہے کہ اس پر مشکلیں آسان ہوں خواہ کتنے ہی مصائب میں گھرا ہوا ہو (وہ مصائب جو انسان کی چیرہ دستیوں سے پیدا ہوئے ہوں) تو اسے مریخ کی قوت فائدہ اُٹھانا چاہئے طریقہ یہ ہے کہ آیت اَنَّا فتحنالك فتحنا مُبِینًا کے آیت کے اعداد یہ ہیں (1233) میں اس اپنا نام معہ والدہ کے اعداد ملا کر مربع نقش دی گئی رفتار کے مطابق سرخ روشنائی سے لکھو اس نقش کی چاروں طرف آیت مذکور بھی لکھو انشاء اللہ مخالف خوف کھاتے رہیں گے اور کبھی کامیاب نہ ہوسکیں گے۔ آخر میں شہزادہ سیّد مصور علی زنجانی صاحب کے حق میں دعائے خیر کریں اور آئینہ قسمت کے جملہ سارے سٹاف کے حق میں دعائے خیر کریں مجھ ناچیز سیّد جاوید عباس شاہ بخاری کے حق میں دعائے خیر کریں۔

## اصل نقش یہ ھے:۔

اَنَّا فتحنالك فتحنا مُبِیناً

۷۸۶

شمکائیل — جبرائیل — شقفائیل — اسرافیل — عزرائیل — حمعسق — کھیعص — میکائیل — ققطشائیل — لوبیائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۴۳ | ۳۵۴ | ۳۴۹ | ۳۴۴ |
| ۳۴۸ | ۳۴۵ | ۳۴۲ | ۳۵۵ |
| ۳۴۶ | ۳۵۱ | ۳۵۲ | ۳۴۱ |
| ۳۵۳ | ۳۴۰ | ۳۴۷ | ۳۵۰ |

اَنَّا فتحنالك فتحنا مُبِیناً

اَللّٰھُمَّ سَخِّرۡتَ جَمِیۡعَ خَلۡقِكَ كَمَا سَخَّرۡتَ لِسُلَیۡمَانَ بن دَاوٗدُ علیہ السَّلَام بحق انا فتحنالك فتحنا مبینا

## نقش کی رفتار یہ ھے:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |

نقش کا میزان ہر طرف برابر آئے گا۔ وقف **1390**

**مثال:**۔ اپنا نام معہ والدہ کے اعداد یہ ہیں: **157** آیت کے اعداد: **1233** میزان: **1390** تفریق: **1360=30** تقسیم: **4** حاصل قیمت بقایا: **340** کو خانہ اوّل میں رکھیں۔ اگر کسر **1** ہو تو خانہ **13** ایک اضافہ کسر **2** ہو تو خانہ **9** ایک کا اضافہ کرو **3** ہو تو خانہ **5** میں ایک کا اضافہ کرو۔

ازتحریر: سیّد جاوید عباس شاہ، بھکر

# علم جفر کا نایاب عمل

یہ عمل حضرت کاش البرنی مرحوم کی کتاب عامل کامل حصہ دوم وفوائد عملیات سے ملا ہے۔ حضرت کاش البرنی مرحوم نے ایک راز میں لکھا تھا یہ عمل۔ یہ عمل میرے استاد محترم سید اظہار حسین زہدی مرحوم نے مجھے بتایا تھا کہتے تھے کہ بیٹا یہ عمل سینہ با سینہ ایک راز ہے۔ آئینہ قسمت اس بار محترم قارئین کرام آپ کی بزم میں میں ایک تیر بہدف نقش نایاب لے کر حاضر ہوا ہوں اور مختصر فوائد علم جعفر کا نایاب روزگار عمل ہے اور بارہا میزان تجربہ پر پورا اُتر چکا ہے معشوق کو تابع کرنا محبت دوستی اور حاضری مطلوب دو شخصوں کا ملاپ کرانا روٹھے میاں بیوی کو ایک کردینا اور ناراض دلوں میں محبت ڈالنے کیلئے جادو کا اثر رکھتا ہے میں نے ایسی جگہ بھی کیا ہے اور کامیابی حاصل کی ہے جہاں ایک کے دل میں دوسرے کی محبت پیدا کرنا ہو اور ایک کی طلب دوسرے کے دل میں پیدا کرنی ہو۔ جمعہ کا دن ساعت زہرہ لکھنا ہے اگر ہوسکے تو ساعت زہرہ میں استعمال کرے **10** منٹ کے اندر اثر دکھائے گا اور کامیابی ملے گی۔ نام طالب اور اسکی والدہ کے نام کے اعداد نکال کر جمع کریں نام مطلوب اور اسکی والدہ کے نام کے اعداد نکال کر جمع کریں نقوش لکھتے وقت یہ دیکھیں کہ رجال الغیب کس طرف ہیں اگر سامنے ہونے گے تو کام میں رکاوٹ ہوگی اس لئے جب عمل کے لئے بیٹھیں تو ایسی طرف منہ کریں کہ رجال الغیب آپ کی پشت پر ہو اور فوائد عملیات کے ساتھ لکھے۔

**مثال:** نام طالب عدد: ٢٨٩ نام مطلوب عدد: ١١٢١ آیت کے اعداد: ٩١٥٨ عدد: ١٢٠٠ محبت کے عدد: ٤٥٠ میزان: ١٢٢١٨ تفریق: ٣٠، ١٢١٨٨ تقسیم: ٤ حاصل قیمت: ٣٠٤٧ حاصل قیمت کو ٣٠٤٧ خانہ اول میں رکھے اور ایک ایک کے اضافہ سے نقش پُر کریں اگر کسر ایک ہو تو خانہ ١٣ میں ایک کا اضافہ کریں اگر کسر ٢ ہو تو خانہ ٩ ایک کا اضافہ کرا گر کسر ٣ ہو تو خانہ ٥ میں ایک کا اضافہ کریں۔

## نقش کی رفتار یہ ھے:

| ٤ | ١٥ | ١٠ | ٥ |
|---|---|---|---|
| ٩ | ٦ | ٣ | ١٦ |

| ٧ | ١٢ | ١٣ | ٢ |
|---|---|---|---|
| ١٤ | ١ | ٨ | ١١ |

## نقش یہ ھے:

| ٣٠٥٠ | ٣٠٦١ | ٣٠٥٦ | ٣٠٥١ |
|---|---|---|---|
| ٣٠٥٥ | ٣٠٥٢ | ٣٠٤٩ | ٣٠٦٢ |
| ٣٠٥٣ | ٣٠٥٨ | ٣٠٥٩ | ٣٠٤٨ |
| ٣٠٦٠ | ٣٠٤٧ | ٣٠٥٤ | ٣٠٥٧ |

یہ نقش اس طریقہ سے لکھنا ہے جو تانبے کی پتری پر لکھ کر صاف برتن میں پانی ڈال کر تھوڑی سی چینی ڈال کر نرم آگ پر رکھ لیں **15** منٹ تک مطلوب حاضر ہو جائے گا۔ بسم اللہ و قولو الحق نہیں لکھنا تانبے کی پتری پر خالی نقش ہو۔ اصل نقش یہ دو عدد بنائے ایک میوہ دار درخت پر باندھے ایک طالب اپنے ساتھ رکھے۔ نقش کا میزان ہر طرف پورا ہو **12218**

٧٨٦
یا جبرائیل

| ٣٠٥٠ | ٣٠٦١ | ٣٠٥٦ | ٣٠٥١ |
|---|---|---|---|
| ٣٠٥٥ | ٣٠٥٢ | ٣٠٤٩ | ٣٠٦٢ |
| ٣٠٥٣ | ٣٠٥٨ | ٣٠٥٩ | ٣٠٤٨ |
| ٣٠٦٠ | ٣٠٤٧ | ٣٠٥٤ | ٣٠٥٧ |

یا عزرائیل
یا اسرافیل
شقفائیل
یا میکائیل

اللھم سخری بحق ١١٢١ بحق ٢٨٩ بحق یا بدوح
مطلوب عدد طالب عدد
اللھم اجمع بینی بحق ١١٢١ بحق ٢٨٩ بحق یا جامع المعفر دین بحق آپاك

زُيِّنَ لِلنَّاسِ حُبُّ الشَّهَوَاتِ مِنَ النِّسَاءِ وَالْبَنِينَ وَالْقَنَاطِيرِ الْمُقَنْطَرَةِ مِنَ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ وَالْخَيْلِ الْمُسَوَّمَةِ وَالْأَنْعَامِ وَالْحَرْثِ ذَٰلِكَ مَتَاعُ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَاللَّهُ عِنْدَهُ حُسْنُ الْمَآبِ

(سورہ آل عمران آیت 14)

از تحریر: عزیز الرحمٰن قادری، حیدرآباد

# لوح تسخیر کامل

اللہ پاک آئینہ قسمت کے تمام قارئین کرام کو اپنے حفظ وامان میں رکھے اور دنیا کی تمام جائز امور طلب حاجات، طلب شفاء، رزق دولت، کامیابی وکامرانی کے میدان میں خصوصی مدد فرمائے۔ آمین

السلام علیکم! قارئین کرام الحمدللہ سال 2018ء شفاء، رزق، دولت، استحکام، طلب حاجات، تسخیر عمومی وخصوصی کے لحاظ سے بیشمار برکات کا مظہر ہے اور سال رواں میں حرکات کواکب کی پوزیشن گزشتہ سالوں سے کافی بہتر ہے اس سال میں اہل علم، اہل فن، اہل حکم، اہل تصوف، حتیٰ کہ عوام الناس کی نصیب یاوری، استحکام، طلب حاجات، طلب شفاء، طالب خواہش، رزق دولت، تسخیر فیوض وبرکات کا نعم البدل سال ہے۔ میرا تو مورل ہے کہ اہل علم حضرات اس نادر ونایاب موقع سے فائدہ اٹھاتے ہوئے دل کھول کر خدمت خلق کر کے صدقہ جاریہ کا اعزاز حاصل کریں تو انشاء اللہ العزیز اس سال انسانیت کو روحانی خدمات کے ذریعے اصل فائدہ دیا جاسکتا ہے۔ دوسری بات کے یہ قارئین کرام کی عقل وہمت پر مشتمل ہے کہ اہل علم وفن حضرات کو خدمت کرنے کا موقع دیں اور جس قدر آسانی ہو فائدہ حاصل کریں۔ لہٰذا اسی موقع کی مناسبت سے قارئین کرام کے لئے لوح تسخیر کامل کے ساتھ حاضر خدمت ہوں۔

قارئین محترم اللہ پاک بہتر جانتے ہیں کہ یہ کیا راز ہے دراصل اس سال میری توجہ وطبع تسخیرات کے موضوع پر قائم ہوا ہے اور تسخیرات کا حوالہ بھی لطیف ہے۔ اور میری اللہ پاک کے حضور میں دُعا ہے کہ تسخیرات کی دُنیا میں مجھے اور قارئین کرام کو کامیابی وبرکت عطا فرمائے۔ قارئین محترم لوح تسخیر کامل علم الجفر کی وہ کاوش ہے جس میں تسخیر عام وخاص کے بیشمار برکات وتجلیات شامل ہیں۔ فوائد لوح تسخیر کامل، تسخیر خلق، تسخیر روحانیت، تسخیر کواکب، تسخیر الارواح، تسخیر عہدہ، ملازمت زمین وجائیداد، فیکٹری کارخانہ مل، پلاٹ، بنگلا، تسخیر ورجوع، سرکاری وخانگی شعبہ حیات، تسخیر خلق، مستورات، عزیز واقارب، برادران، عوام الناس، رزق، دولت، الغرض اس لوح مبارکہ فیوض وبرکات مجموعی طور پہ اٹل ثابت ہوتے ہیں۔ لوح تسخیر کامل زہرہ مشتری کی طاقتور نظر تسدیس میں چاندی، گولڈن یا عمدہ کاغذ پر تیار کریں اور لوح مبارکہ کے اندر تحریر تمام مقصد آیات اسم اعظم کے تمام حروف کو آپس میں امتزاج دے کر تین بار چھ یا سات سات حروف کے کلمات برآمد کریں اور لوح مبارکہ کے چاروں طرف تحریر کردیں اور ساتھ میں مناسب اسم اعظم یا آیات مبارکہ کی پڑھائی تین ماہ تک جاری رکھیں۔ انشاء اللہ بے پناہ فوائد کا حصول ہوگا۔ بغیر اجازت کے عمل کرنے سے شدید رجعت لاحق ہوسکتی ہے اس صورت میں میری یا ادارہ کی کوئی ذمہ داری نہیں ہوگی اللہ پاک قارئین کرام کو عمل کرنے کی توفیق وبرکت عطا فرمائے۔

۷۸۶

| عزیز الرحمٰن | تسخیر رجوع خلق مستورات معلوم ونامعلوم | یَا عزیز | مِنْ کُلِّ یَا عزیزُ | یَا عزیز بحق یالطیفُ |
|---|---|---|---|---|
| ۳۴۸ | ۲۵۷ | ۳۳۸ | ۳۶۴۹ | ۱۰۸ |
| ۳۶۶۳ | ۵۲ | ۳۶۲ | ۲۷۱ | ۴۵۲ |
| ۲۵۸ | ۴۶۶ | ۳۶۷۷ | ۶۶ | ۳۰۶ |
| ۸۰ | ۳۲۰ | ۲۲۹ | ۴۸۰ | ۳۶۹۱ |

و کفیٰ باللہ شہیداً محمد رَّسُوْل اللہ

### لوح شرف زہرہ نوروز اور جمعہ دن ساعت زہرہ میں بھی لکھ سکتے ہیں

# لوح اسمِ ذات اللہ

اسم اعظم اللہ برائے افزونی مرتبہ وعزیز خلاق وحصول دولت عظمت وبرتری حاصل کرنے خلقت میں معزز ومحترم ہونے مرتبہ عروج حاصل کرنے کام اور کاروبار میں مالی وسعت پانے کے لئے اسم ذات باری تعالیٰ کی وہ لوح ظاہر کی جاتی ہے جو زمانہ قدیم سے اپنی حیرت انگیزی برتری اور اثر کے لحاظ سے متعدد قوموں میں رائج تھی ہزار ہا سال پیشتر ۶۶ کے عدد کو جادو کا عدد گنتے تھے مصر کی قدیم تختیوں کی اکثر لوحیں ملی ہیں جن پر ۶۶ کے اعداد نقوش تھے شاہی کتبوں اور جھنڈوں میں ان اعداد کا کندہ ہونا باعث برکت افتخار اور عظمت گنا جاتا تھا ان کا عقیدہ یہ تھا کہ اس عدد کی روحانی قوت سے خلقت جھک جاتی ہے اور ہمیشہ مطیع رہتی ہے ایسی تختیاں مردوں کے سینے پر بھی رکھتے تھے تاکہ دوسری دنیا میں ان کو راحت ملے زمانہ قدیم کے لوگ ۶۶ کے عدد کو کن وجوہات کی بنا پر جادو کا عدد گنتے تھے تحقیق نہیں ہوئی لیکن اسلام کی سربلندی پر اس راز کا بھی انکشاف ہوگا کہ اسم ذات اللہ کے اعداد میں اور یہ حقیقت ہے کہ جس شخص نے بھی ان اعداد کی قوت سے مدد لی اور اپنی عظمت حفاظت کے لئے اسے اختیار کیا وہ دنیا کے تمام مصائب اور دشمنوں سے محفوظ رہ کر سربلند ومعزز ہوا۔

اسم ذات اللہ تمام اسماء پر حاوی ہے قرآن حکیم میں سب سے پہلے اسی اسم کا ذکر ہے اس کا حروف اوّل الف تمام حروف پر مقدم ہے اسم اللہ کی صفات و کفیات کے اثرات کے متعلق لکھنا کسی انسان کی طاقت نہیں ہر مسلمان اس اسم سے واقف ہے علم جفر کے ماہرین اس حرف کی قوت سے کام لینے کے طریقوں سے بھی باخبر ہیں یہ تو ہوا نقش کی اکملیت کا مختصر خاکہ اس کے خواص وفوائد لکھنے سے میرا قلم قاصر ہے ہر مسلمان اللہ کے اسم کی قوت سے باخبر ہے جس شخص کے پاس یہ لوح ہوگی وہ جہانداری تسخیر امراء دولت مندی ترقی عزت ومراتب کی ضروری امداد حاصل کر سکے گا اور خلقت میں ایسا مقبول ومقتدر ہوگا کہ ہم عصر حیران رہ جائیں گے دشمن مقہور ہوں گے مفسدوں میں سے امن میں رہے گا حامل لوح کے لئے اسباب پیدا ہوتے رہیں گے جن سے ترقی اور سرفرازی کے دروازے کھل جائیں گے۔ نقش معظم اللہ کے اسم مبارک کا یہ ہے اس لوح کی بہت خوبیاں ہیں اس اوفاق حیرت انگیز میں اسی لحاظ سے اس اسرار بہت ہیں لوح کا حسابی کمال یہ ہے کہ عدد سے ایک عدد سے شروع ہوکر ۳۲ پر ختم ہوتا ہے۔

اطراف سے کوئی سے چار نمبر ایک لائن میں لیں۔ مجموعہ ۶۶ ہوگا، کونوں کے چار چار خانوں کے اعداد کا مجموعہ ۶۶ ہے، اس کی ہر مثلث کے عدد ۶۶ ہیں، اور بھی متعدد چار نمبروں کا مجموعہ ۶۶ ہے، اسم اللہ کے چار حروف میں اس نقش میں چار مربع اوپر چار نیچے ہیں۔ کل اعداد 66*8 =528 کا مفرد ۱۵ ہے ۱۵ عدد مثلث کے ہیں اس لوح میں ۸ مثلثیں ہیں ہر مثلث کے اعداد کا مجموعہ ۶۶ ہے۔

لوح اسم ذات اللہ نقش اصل یہ ہیں لوح کا حسابی کمال یہ ہے کہ ایک عدد سے شروع ہوکر ۳۲ پر ختم ہوتا ہے۔

جبرائیل ۷۸۶   اللہ   اسرافیل   کھیعص   قفطشائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ / ۱۶ | ۲۲ / ۴ | ۲۱ / ۱۸ | ۱۲ / ۲۱ |
| ۲۷ / ۱۳ | ۲۳ / ۲۶ | ۵ / ۲۸ | ۱۵ / ۲ |
| ۸ / ۹ | ۱۹ / ۱۴ | ۷ / ۱۰ | ۲۹ / ۱۱ |
| ۳۰ / ۳ | ۲۴ / ۲۵ | ۲۰ / ۶ | ۱۷ / ۳۲ |

میکائیل

وَ کفیٰ باللہِ شھیداً محمد رسول اللہ

اللہ

۷۸۶

نقش اوپر اس طریقہ سے ہے

# دل مقصد
## اسبابِ کار عمل

از تحریر: سیّد جاوید عباس شاہ، بھکر

اسباب واختیار کے لئے یہ عمل مؤثر ہے یعنی کوئی کام ہو اس کے ظاہر، اسباب نظر نے آئے ہوں لاکھ ہاتھ پاؤں مارتے ہوں مگر ناکامی ہی ناکامی ہو تو اس وقت اس اسم سے مدد لیں اللہ پاک کاملہ سے ایسے اسباب وذرائع کا بندوبست فرمادیں گے کہ کام اور مقصد پورا ہوجائے گی مسبب الاسباب کے وسیلہ میں سے ایک وسیلہ اسم البَاعِثُ کا ہے آپ کسی حاجت یا مقصد کے حصول کے لئے اس اسم کی روحانیت سے مدد لے سکتے ہیں طریقہ اس کا یہ ہے کہ وقت مقررہ پر علیحدہ علیحدہ پاک و صاف جگہ میں عمل کے لئے بیٹھ جائیں بخور مصطگی کا جلائیں اور ایک، سیسہ کی تختی پر کسی نوکدار چیز سے اس اسم کا یہ نقش ذوالکتاب کنندہ کریں۔

**رفتار نقش**

| ۱۶ | ۱۱ | ۶ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۲ | ۱۵ | ۱۲ |
| ۳ | ۸ | ۹ | ۱۴ |
| ۱۰ | ۱۳ | ۴ | ۷ |

۷۸۶

جبرائیل

| ث | ع | با | ال |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۳۲ | ۴۹۹ | ۷۱ |
| ۳۳ | ۵ | ۶۸ | ۴۹۸ |
| ۶۹ | ۴۹۷ | ۳۴ | ۴ |

شقفائیل — کھیعص — اسرافیل — حمعسق — عزرائیل

میکائیل

یا الٰھی یا مُسبّب الاسباب

فلاں بن فلاں کی ترقی کے اسباب پیدا کر کے ترقی دے البَاعثُ

اصل نقش اور اس کی رفتار پر کرنے کی مثال ذیل میں دی جاتی ہے اور نقش کے اوپر مؤکل کا نام جثائیل لکھیں اور نیچے مقصد لکھیں مثلاً رزق روزگار ترقی مرتبہ ادائیگی قرض رہائی محبوس آمدن غائب غرضیکہ کسی قسم کی حاجت ہو اس کو اس طرح لکھو:

یا الٰھی یا مُسبّب الاسباب، فلاں بن فلاں کی ترقی کے اسباب پیدا کر کے ترقی دے الباعث لوح مکمل کرنے کے بعد اسی جگہ بیٹھ کر اسم اَلبَاعِثُ کا چھ سو چار ۶۰۴ دفعہ ورد کریں پھر دُعا کریں اور مؤکل کو اس طرح حکم دیں: اے جثائیل، میں بحکم اللہ تم کو یہ کہتا ہوں کہ میرا فلاں کام فوراً سرانجام دو یہ فقرہ نہایت سکون سے لیکن پُر زور الفاظ میں ادا کرو اور یقین کرلو کہ چونکہ ہم نے ایک بات کے لئے اس اسم کے مؤکل کو حکم دیا ہے اس لئے وہ ضرور پورا ہوگا۔

اس کے بعد تختی کو کاغذ یا کپڑے میں لپیٹ کر پاس رکھ لو جو ممکن ہو خرأت کرلو اور نیاز دلاؤ انشاء اللہ کام کی تکمیل کے اسباب پیدا ہونے شروع ہوجائیں گے ہر حاجت مند اپنے لئے تیار کرسکتا ہے اور آخیر میں شاہ زنجانی صاحب کے حق میں دُعا خیر کریں۔



## صراط علی حق نمسکہ علی کا راستہ حق کا راستہ ہے علی حق کے ساتھ حق علی کے ساتھ

# تسخیر قلوب حکام وامرائے عظام

جو لوگ خلقت میں یا کسی صاحب مرتبہ یا اور بڑے آدمی کو مسخر کرنا یا اپنے حلقہ واقفیت اور ناواقفیت بڑے لوگوں کی نظر اعلیٰ درجے کا وقار وعزت حاصل کرنے کیلئے دو آیتوں کا مجموعہ نقش کے فوائد تو بہت سے ہیں مگر رسالے میں اتنی گنجائش نہیں ہوتی اس لئے مختصر لکھتے ہیں۔

**مثال:۔**

| | |
|---|---|
| طالب کے نام معہ والدہ کے اعداد: | ۱۵۷ |
| آیت صراط علی حق نمسکہ کے اعداد: | ۶۹۳ |
| آیت یا الہ الالہة الرفیع جلالہ عدد: | ۹۷۴ |
| میزان: | ۱۸۲۴ |
| تفریق: | ۳۰ |
| بقایا: | ۱۷۹۴ |
| تقسیم: | ۴ |
| حاصل قیمت: | ۴۴۸ |

اگر کسر **1** ہو تو خانہ **13** میں ایک کا اضافہ کرے کسر **2** ہو تو خانہ **9** ایک کا اضافہ کریں کسر **3** ہو تو خانہ **5** میں ایک کا اضافہ کریں کسر **2** خانہ **9** ایک کا اضافہ حاصل قیمت کو خانہ اوّل میں رکھیں۔

**نقش کی رفتار یہ ہے:**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

**اصل نقش یہ ہے:**

۷۸۶

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۴۸ | ۴۶۲ | ۴۵۹ | ۴۵۵ |
| ۴۶۰ | ۴۵۴ | ۴۴۹ | ۴۶۱ |
| ۴۵۴ | ۴۵۷ | ۴۶۴ | ۴۵۰ |
| ۴۶۳ | ۴۵۱ | ۴۵۲ | ۴۵۸ |

میکائیل

عزرائیل

اَللّٰهُمَّ سَخِّرْتَ جَمِيْعَ خَلْقِكَ كَمَا سَخَّرْتَ لِسُلَيْمَانَ بِنْ دَاوُدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ

فلاں بن فلاں کا نام اپنا نام اور آگے اپنا مقصد لکھے

میزان ہر طرف **1824** ہوگا، برابر ہوگا۔

ازتحریر: صوفی ظفر محمد کھوکھر، جھنگ

# تیسرے ماہ کے عملیات

## دوائی میں اثر پیدا کرنے کے لئے آسان مجرب تعویذ

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۳ | ۱۵ | ۱۷ |
| ۱۴ | ۱۹ | ۱۲ |

بحق جبرائیل بحق میکائیل دوائی اثر کرے

**ترکیب استعمال:۔** بروز ہفتہ یا بدھ سورج نکلنے پر سوا کلو گوشت جس مریض کے لئے لکھتا ہو جس پر دوائی اثر نہ کر رہی ہو یہ واسطے خدا کے مخلوق کو دیتا ہوں کسی اونچی جگہ رکھ آئے واپس آنے کے بعد یہ تعویذ تین عدد لکھے ایک مریض کو پائے دوائی بھی اسی سے دے لیکن پانی اُبال کر نیم گرم بوتل میں ڈال کر تین بار لازمی پلائے دوسرا تعویذ مریض کے گلے یا سرہانے میں رکھے دوسرے دن تیسرا تعویذ نیم گرم میں ڈال کر تین دن پلائے اور ان تین دن روزانہ آدھا کلو گوشت دوبارہ روزانہ خیرات کرتا رہے یا چھت پر ڈال دیا کریں تین دن میں اس کا اثر اپنی آنکھوں سے مریض دیکھے گا کلام پر اعتراض کرنے والے تجربہ کریں لکھے وہ جس کی روزی حلال ہے پانچ وقت کا نماز گزارے محبت رسول پاک اور آل رسول میں شرشار ہے صحت ہونے پر پانچ کلو میٹھے چاول پکا کر آل رسول ﷺ ہدیہ کر کے غریبوں میں تقسیم کرے اور نہر یا دریا میں مؤکلات تعویذ کی نیاز بھی ڈالے تاکہ رجعت سے محفوظ رہے۔

## تعویذ برائے دوائی میں اثر پیدا ہو جادو سایہ دور ہو

**عمل مبارک:۔** عَلِیْقاً مَلِیْقاً طَلِیْقاً اَنْتَ لَقَلَمُ مَافِیْ قُلُوبِہِمْ مَلِیْقاً بِحَقِّ یَابَدُوحُ ہر قسم کا مرض جادو سایہ جو اس بنت کو تکلیف دے راہ ہے دفع ہو بحکم اللہ اور رسول اللہ ﷺ اور آل رسول ﷺ بحق سلیمان بن داؤد علیہ السلام

**ترکیب عمل:۔** اس عمل مبارک کو لکھ کر بیری کی لکڑی میں سوراخ کر کے یہ کاغذ ڈالیں اوپر سے کسی چیز سے بند کر دیں تاکہ پانی نہ جائے پکی اینٹ کے ساتھ مضبوط باندھ کر دریا میں ڈال کر دُعا کریں اے حضرت خضر علیہ السلام یہ مرض فلاں کا آپ کی دُعا سے دور ہو شیرینی سوا کلو ساتھ ہو یہ بھی دریا میں ڈال دیں پھر گھر آ کر وضو کر دو تعویذ اور لکھیں مشک زعفران گلاب عرق سے ایک کو مریض کے سرہانے رکھ دیں یا گلے میں دوسرے کو پلائیں سات دن رات روائی بھی اسی سے دیں اگر یہ تعویذ شرف قمر میں لکھیں تو زیادہ بہتر ہے یہ ٹائم اور دن آپ کو جنتری زنجانی میں ملے گا خرید کر دیکھ لیں اور لکھیں لاچار مریض ٹھیک ہوتا اپنی آنکھ سے دیکھیں گے جو تعویذ پینا نہیں چاہتا وہ پھل دار درخت کی شاخ پر لٹکائے یا پانی نقصان دیتا ہے یہ طریقہ استعمال کرے تاکہ وہ بھی کلام کی برکات سے محروم نہ رہے صحت ہونے پر پانچ کلو چاول پکا کر بزرگان دین اور مؤکلات اور کلام کے بزرگوں کو ہدیہ کر کے تقسیم کریں اور رسالہ والوں کے لئے خصوصی دُعا کریں اللہ پاک اس رسالہ کو دن دُگنی رات چوگنی ترقی دے۔

## دوائی میں اثر کرنے والی دھونی کا عمل

بحق تعویذ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸ | ۱۱ | ۱۶ | فرعون |
| ۱۳ | ۱۵ | ۱۷ | شداد |
| ۱۴ | ۱۹ | ۱۲ | ہامان |

نمرود دوائی میں اثر ہو

**ترکیب عمل:۔** مریض کے اوپر ایک مرغا سات بار اُتار کر پھر ذبح کر کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کھال سمیت کسی لفافے میں ڈال کر ویران چوراستے یا قبرستان میں کسی اونچی جگہ ڈال آئے پھر گھر آ کر غسل کر کے کپڑے تبدیل کریں اور یہ تعویذ گیارہ بار لکھے روز ایک تعویذ شام کو مریض کے جسم پر پھیر کر آگ لگا کر مریض کے ناک کے قریب دھواں یا کریں ایک منٹ کا عمل ہے دھونی لینے کے بعد مریض پانچ منٹ وہیں بیٹھا رہے بعد میں ہر جگہ جا سکتا ہے کام کر سکتا ہے راکھ کسی باغ یا کھیت

یا کملے میں جا کر ڈالیں یہی طریقہ رات کو سونے سے پہلے کرے انشاء اللہ تیسرے دن حالات بدل جائیں گے دوائی اثر کرنا شروع کر دے گی جب افاقہ ہونا شروع ہو تو اللہ کے نام پر بچوں میں شیرینی تقسیم کرے ہمت ہو تو دیگ پکا کر محلہ میں تقسیم کریں۔

## بچہ کا رونا دور کرنا بچہ کا جادو یا بھوت کا اثر دور کرنا

| ۶ | ۱ | ۸ |
|---|---|---|
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |
| ابرصا صبرصا صبورصا لاتخف درکا تنحیٰ سوصا | | |

**ترکیب عمل:۔** جو بچہ روتا رہتا چپ نہ کرتا ہو دوائی اثر نہ کرتی ہو دم کرنے سے زیادہ روتا ہو اس مرض کے لئے یہ تعویذ ہے پہلے سوا کلو گوشت بچہ کے اُتارے ہوئے کپڑے پر آدھا دن رکھیں پھر اُٹھا کر ویران جگہ قبرستان جا کر درختوں کی جڑوں میں تھوڑا تھوڑا ڈال دیں اور سورۃ فاتحہ سورۃ اخلاص اور درود شریف پانچ پانچ بار ہر کلام پڑھ کر تمام مسلمانوں اور جس قبرستان میں اس وقت ہیں خصوصی ثواب قبر والوں کو پہنچائیں اور اہل قبور کو ہمارا اور اپنا سلام کر کے واپس گھر آ کر نہائیں کپڑے تبدیل کریں دس عدد یہ تعویذ لکھیں ایک بچہ کے تمام جسم پر پھیر کر کوئی جگہ خالی نہ رہے پھر آگ لگا کر راکھ نہر چلتے پانی صاف میں یا جس کھیت میں پانی لگا ہے ڈال دیں یہ طریقہ صبح شام کریں پانچ دن میں خود دیکھیں گے فائدہ چوتھے دن پھر ویران حسب طاقت گوشت ڈال آئیں۔ اور گھر آ کر کھیر پکا کر سرکار دو عالم ﷺ ایصال ثواب کر کے بچوں بڑوں میں تقسیم کریں جو دوائی کر کے تھک چکے ہیں دوائی کے ساتھ یہ طریقہ جو ہم نے لکھا ہے استعمال کریں۔

## لاعلاج مریض اور دوائی میں اثر کرانے والی مجرب دھونی جادو دُور

| ابلیس لعین | قارون | شدّاد | فرعون | ہامان |
|---|---|---|---|---|
| ابلیس لعین | شدّاد | فرعون | قارون | نمرود |
| ابلیس لعین | فرعون | شدّاد | ہامان | قارون |
| فلاں بنت فلاں کی مرض دُور ہو | | | | |

**ترکیب دھونی:۔** ایک مرغا کالا خرید کر ذبح کر کے پانچ حصے کر لیں ایک حصہ کتے کو ڈالیں مریض سے ہاتھ لگوا کر دوسرا حصہ چیل کوئے کو ڈالیں تیسرا حصہ دریا یا نہر میں ڈالیں چوتھا حصہ قبرستان درخت کی جڑوں کے پاس رکھیں پانچواں حصہ کسی فقیر یا غریب محلہ دار عورت کو پکانے کے لئے دیں پھر ظہر کے بعد یعنی نماز ظہر پڑھ کر یہ نقش لکھیں زعفران کستوری عرق گلاب یہ تینوں ملا کر لکھیں یہ ضروری ہے ورنہ اثر نہیں کرے گا۔ اور سوا کلو مٹھائی لیکر بچوں میں تقسیم کرے یا مسجد میں جا کر طالب علموں میں تقسیم کریں۔ نماز عصر کے بعد غسل خانہ میں مریض ایک تعویذ لے جائے تمام جسم پر اس نقش کو پھیرے پھر نہائے کپڑے پہن کر اس نقش پر بائیں ہاتھ سے سات جوتے مارے اور نقش کو آگ لگا دے نقش کی راکھ وہیں چھوڑ دے یا گھر سے باہر نم دار جگہ پر ڈال دے یہ طریقہ شام سونے سے پہلے بھی کر کے سویا کرے یہ عمل دس دن مریض کرے صرف بڑے گوشت کا پرہیز اور باہر کسی کے گھر سے آنے والی چیز کا پرہیز رکھے جادو کا اثر واپس ہوگا مریض صحت یاب ہوتا جائے گا صحت ہونے پر ایک دیگ کورے کی پکا کر لوگوں بچوں میں تقسیم کرے ورنہ مرض دوبارہ آہستہ آہستہ آنا شروع ہو جائے گا یہ تعویذ پانچ وقت کا نمازی لکھے جو روزی کما کر حلال کی استعمال کرتا ہو ہمارے آقا سرکار دو عالم ﷺ کا فرمان ہے جو ایک لقمہ حرام کھائے گا تین دن اسکی دُعا قبول نہیں ہوگی۔

## مریض پر نقش کے ذریعے جن بھوت جو اس کو تنگ کرتا ہو حاضر کرنا

یَا وَکِیْلُ  بسم اللہ الرحمٰن الرحیم  یَا عَلِیُّ

لا الہ الا اللہ عیسیٰ روح اللہ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ محمد رسول اللہ
عزمت علیکم بِحَقِّ جِبْرائیل وَ میکائیل
وَاِسْرَافِیل یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَ الْاِنْسِ

لا الہ الا اللہ موسیٰ کلیم اللہ

**ترکیب عمل:۔** مریض کو یہ تعویذ دیکھنے کو دیں درمیان والی جگہ پر عطر گلاب اور چنبیلی عطر لگا کر دیں۔ یہ نقش باوضو جسم پاک والا لکھے مریض کو ایک دو آدمی پکڑ کر رکھیں تاکہ بے ہوش وہ کر زمین پر نہ گرے کوئی کلام پڑھنے کی ضرورت نہیں اگر کوئی چیز ہوگی تو حاضر ہوگی اس سے پوچھ لیں کیوں کر تنگ کرتا ہے اگر جانے کا نام نہ لے تو کوئی لکھی ہوئی دھونی دیکر بھگا دیں۔ نقش لکھنے سے پہلے دو کلو برفی منگوا کر نقش میں لکھے بزرگوں اور کلمہ شرف کے مؤکلات کو ہدیہ کر کے تقسیم کرے عمل کریں۔ جو ان چیزوں کے قائل نہیں بغیر عمل تعویذ لکھا ہے تجربہ کریں اور حالات اپنی آنکھوں سے دیکھیں مریض کو برفی کھانے کو نہیں دینی باقی ہر کسی کو دے سکتے ہیں۔

از تحریر: فیض محمد جسکانی، پنوں عاقل سندھ

# نقش مخمس برائے دولت

یہ نقش مخمس ایک نایاب تحفہ ہے، جس نے صحیح طریقہ سے اور عمل کے ساتھ اس عمل کو استعمال کیا تو انشاء اللہ العزیز دولت غیب سے بے حساب آئے گی۔ آیت اور اسم مبارک کو چالیس دن تک **2386** مرتبہ پڑھیں، چالیس دن کے بعد ایک تسبیح پڑھا کریں۔ آیت یہ ہے۔ ''یغنیھُم اللہ من فضلہٖ'' اعداد **2186** ان کو پہلے پانچ خانوں میں رکھیں۔

**مثال:**۔ مطلوب دولت اور جلب قلب کے اعداد **617** دوسرے پانچ خانوں میں رکھیں طالب شفیق مطلوب دولت اعداد **940** تیسرے پانچ خانوں میں رکھیں۔ آیت طالب مطلوب اعداد **3126** چوتھے پانچ خانوں میں بھر کر نقش مکمل کریں۔ اس کے بعد نقش کی عزیمت اس طرح تیار ہوگی۔ آیت کا مؤکل یا بغققفوائیل اور مطلوب کو دولت کو ترفع طبعی کیا تو یہ مؤکل ہے یا جھکمثائیل اور دوسرے مطلوب دولت کا مؤکل تنائیل اور نقش مخمس کا مؤکل یاسیّد المھیطروان اور مطلوب دولت کے اسم مبارک یہ تیار ہوئے یا دائم یا ودود یا لطیف یا تواب یہ عزیمت نقش کے لئے خاص لکھنی اور پڑھنی بھی ہے عزیمت یہ ہے۔ عزیمت علیکم یا جھکشائیل یا تنائیل و یا بغققفوائیل و یا سیّد المھیطروان قسلطواعلیٰ وجود دولت محبت و موّدد شفیق کے پاس دولت غیب سے آئے۔ بحق یا دائم یا ودود یا لطیف یا تواب و بحق بغینھم اللہ من فضلہٖ و بحق یا منعم و بحق کُن فیکون۔ اس نقش کے وسیلے تمام جائز کام مختلف آیات اور مختلف اسماء مبارکہ سے کر سکتے ہیں۔

**چال نقش یہ ھے:۔**

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲۰ | ۱۴ | ۲۳ | ۷ |
| ۲۴ | ۸ | ۲ | ۱۶ | ۱۵ |
| ۱۷ | ۱۱ | ۲۵ | ۹ | ۳ |
| ۱۰ | ۴ | ۱۸ | ۱۲ | ۲۱ |
| ۱۳ | ۲۲ | ۶ | ۵ | ۱۹ |

**نقش یہ ھے:۔**

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۱۸۶ | ۳۱۲۷ | ۹۴۱ | ۱۹۸ | ۶۱۷ |
| ۱۹۹ | ۶۱۸ | ۲۱۸۷ | ۳۱۲۳ | ۹۴۲ |
| ۳۱۲۴ | ۹۳۸ | ۲۰۰ | ۶۱۹ | ۲۱۸۸ |
| ۶۲۰ | ۲۱۸۹ | ۳۱۲۵ | ۹۳۹ | ۱۹۶ |
| ۹۴۰ | ۱۹۷ | ۶۱۶ | ۲۱۹۰ | ۳۱۲۶ |

آخر میں شاہ زنجانی صاحب اور مجھ ناچیز کو دُعائے خیر میں ضرور یاد کریں۔

# جون 2018ء کیلئے پرائز بانڈز خریدنے کی تواریخ بمعہ اوقات

| | |
|---|---|
| 9 | 5 |
| 8 | 3 |

تاریخ: 01-06-2018
دن: جمعہ
شہر: پشاور
مالیت بانڈ: -/40000

| | |
|---|---|
| 5 | 6 |
| 3 | 9 |

تاریخ: 15-06-2018
دن: جمعہ
شہر: مظفر آباد
مالیت بانڈ: -/200



## جون 2018ء کے لئے پرائز بانڈز خریدنے کی لکی تواریخ بمعہ اوقات

| نمبر شمار | تاریخ | نیک وقت خریداری |
|---|---|---|
| 1 | 01 جون | 11 بجکر 05 منٹ سے لے کر 11 بجکر 50 منٹ تک |
| 2 | 02 جون | 15 بجکر 00 منٹ سے لے کر 15 بجکر 50 منٹ تک |
| 3 | 19 جون | 13 بجکر 10 منٹ سے لے کر 13 بجکر 50 منٹ تک |
| 4 | 20 جون | 10 بجکر 05 منٹ سے لے کر 10 بجکر 55 منٹ تک |
| 5 | 30 جون | 15 بجکر 15 منٹ سے لے کر 16 بجکر 00 منٹ تک |

**نوٹ:** یہ اوقات پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق دیے جا رہے ہیں۔

| | 0 | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | ممکنہ ٹنڈولے | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 0 | | | 02 | | 04 | 05 | | | 08 | | 024 | 085 |
| 1 | | | 12 | 13 | | | 16 | | | | 123 | 163 |
| 2 | | 21 | | | 24 | | | | | 29 | 241 | 294 |
| 3 | | | 32 | | 34 | | 36 | | 38 | | 342 | 368 |
| 4 | 40 | | | 43 | | 45 | | | | 49 | 435 | 490 |
| 5 | | 51 | 52 | | | | 56 | 57 | | | 526 | 571 |
| 6 | | | | 63 | 64 | | | | 68 | 69 | 634 | 689 |
| 7 | 70 | 71 | | | | 75 | 76 | | | | 710 | 765 |
| 8 | | | 82 | 83 | | | | 87 | 88 | | 832 | 878 |
| 9 | | 91 | | | 94 | 95 | | | | 99 | 941 | 995 |

تاریخ: 01-06-2018
دن: جمعہ
شہر: پشاور
مالیت بانڈ: -/40000

| | | | |
|---|---|---|---|
| 78 | 73 | 43 | 94 |
| 57 | 97 | 64 | 45 |

تاریخ: 15-06-2018
دن: جمعہ
شہر: مظفر آباد
مالیت بانڈ: -/200

| | | | |
|---|---|---|---|
| 35 | 83 | 36 | 63 |
| 58 | 98 | 95 | 93 |

5
8 (7) 9
3

5
3 (4) 6
9

از تحریر: ارشد صدیقی، میاں چنوں

## اندھا قانون

| | |
|---|---|
| تاریخ: | 01-06-2018 |
| دن: | جمعہ |
| شہر: | پشاور |
| مالیت بانڈ: | 40000/- |

590163

| 59 | 90 |
|---|---|
| 16 | 35 |

| | |
|---|---|
| تاریخ: | 15-06-2018 |
| دن: | جمعہ |
| شہر: | مظفر آباد |
| مالیت بانڈ: | 200/- |

163782

| 17 | 63 |
|---|---|
| 38 | 82 |

از تحریر: ایم عادل، تربیلا ڈیم

## جون کے انعام آپکے نام

3194-6895

| | | | |
|---|---|---|---|
| 319 | 1 | 3 | 31 |
| 689 | 6 | | 68 |
| 869 | 8 | 9 | 86 |
| 882 | | | 88 |

8631-8826

3121-3362

| | | | |
|---|---|---|---|
| 312 | 8 | 6 | 31 |
| 336 | 3 | | 33 |
| 683 | 1 | 9 | 68 |
| 863 | | | 86 |

6831-8631

از تحریر: اقبال غنی
ہری پور ہزارہ

## مقدر کا سکندر

| F | | | S |
|---|---|---|---|
| 12 | 8 | 9 | 63 |
| 42 | 5 | | 41 |
| 62 | 3 | 2 | 92 |
| 72 | | | |

| | |
|---|---|
| اوپن | 1-4-6-7 |
| فسٹ | 123-426-624-727 |
| سیکنڈ | 634-414-927-279 |
| سیکنڈ | 108-572-349-810 |

| F | | | S |
|---|---|---|---|
| 16 | 1 | 7 | 81 |
| 36 | 6 | | 43 |
| 76 | 8 | 3 | 28 |
| 96 | | | |

| | |
|---|---|
| اوپن | 7-9-1-3 |
| فسٹ | 166-364-767-963 |
| سیکنڈ | 369-639-491-567 |
| سیکنڈ | 108-262-838-737 |

## انعام کی لکی نمبرز آئینہ قسمت میں

| پشاور | مالیت بانڈ: 40000/- | تاریخ: 01-06-2018 | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 91 | 89 | 70 | 69 | 06 | 09 | (بونس) 6942 |

| مظفر آباد | مالیت بانڈ: 200/- | تاریخ: 15-06-2018 | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 81 | 62 | [illegible] | 48 | 20 | 01 | (بونس) 6274 |

## گولڈن انعام لکی نمبرز

| | |
|---|---|
| پشاور — تاریخ: 01-06-2018 | 691= 069/241 |
| مالیت بانڈ: 40000/- | 239= 321/896 |
| مظفر آباد — تاریخ: 15-06-2018 | 896= 481/620 |
| مالیت بانڈ: 200/- | 952= 914/520 |

ہماری دعا ہے کہ آپ اِن لکی نمبرز سے فیض یاب ہوں۔ کسی نقصان سے بچنے کے لیے پرچی نمبر کی بجائے پرائز بانڈز کی خرید پر توجہ دیں۔ ماہرین علم الاعداد کی تمام تر ذہانت آپ کے لیے وقف ہے۔ (ادارہ)

astrology June

آپکا ماہِ جون 2018ء کیسا رہے گا؟

## خصوصی عزیمت رجعت ونحوست سارگان

يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا حَافِظُ يَا نَاصِرُ يَا مُعِيْنُ يَا شَافِيُ يَا كَافِيُ يَا قَادِرُ يَا كَرِيْمُ بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ بِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ بِحَقِّ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ اَحْفِظْنِيْ مِنَ النُّحُوْسَتُ الشَّمْسُ وَالْقَمَرِ وَالْمُشْتَرِىْ وَالزُّحَلْ وَالزُّهْرَهْ وَالْعَطَارِدْ وَالْمَرِيْخْ وَالرَّاسْ وَالذَّنَبْ بِحَقِّ يَا اَللّٰهُ يَا اَحَدُ يَا صَمَدُ يَا لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ○ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی سا بھی درود شریف پڑھ لیں۔ بچوں کیلئے والدین بھی پڑھ سکتے ہیں۔ اگر آپ مندرجہ بالا عزیمت کو صرف **9** بار روزانہ پڑھنا اپنا معمول بنالیں تو پھر کسی سیارے کی نحوست آپکے قریب نہ آئیگی۔ میری طرف سے آپکو اس عمل کی عام اجازت ہے۔ **دعا گو عامل شاہ زنجانی**

جن قارئین کو اپنی صحیح تاریخ پیدائش یاد نہیں وہ برج دو طرح سے معلوم کر سکتے ہیں۔ ایک نام کے پہلے حرف سے اور دوسرا حروف ابجد سے۔ پھر تحقیق کریں کہ برج کا احوال ان پر صحیح بیٹھتا ہے۔

**پہلا طریقہ** آپکے نام میں جو پہلا حرف ہے اسی سے برج بنتا ہے۔ ذیل میں دیئے گئے بارہ بروج میں سے اپنے نام کا پہلا حرف تلاش کر کے پہلے برج معلوم کریں پھر اسی برج کے تحت نیک وبد حالات ملاحظہ فرمائیں۔ ساتھ ہی اپنا ستارہ اور برج معلوم کر کے ادارہ آئینہ قسمت سے مفت مشورہ بذریعہ کوپن لے کر نگینہ پہنیں۔

**دوسرا طریقہ** اگر خدانخواستہ نام برج سے آپ کے حالات درست نہ آتے ہوں تو اس طریقہ سے اپنے نام کا برج معلوم کریں۔ اپنا مکمل نام اور اپنی والدہ کے نام کے حروف ابجد قمری سے اعداد نکالیں اور ان کو بارہ پر تقسیم کریں۔ اگر باقی **1** بچے تو برج حمل ہے۔ اگر **2** باقی بچے تو ثور۔ **3** بچے تو جوزا۔ **4** بچے تو سرطان۔ **5** بچے اسد۔ **6** بچے تو سنبلہ۔ **7** بچے تو میزان۔ **8** بچے تو عقرب۔ **9** بچے تو قوس۔ **10** بچے تو جدی۔ **11** بچے تو دلو اور اگر **0** باقی بچے تو برج حوت ہوگا۔

**نوٹ** صحیح تاریخ پیدائش معلوم ہو تو ان قواعد کو نظرانداز کر دیں۔

**حروف ابجد قمری**

| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 |
| ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | ق | ر |
| 20 | 30 | 40 | 50 | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 |
| ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ | | |
| 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 | | |

## ARIES — حمل

21Marc
20April

ستارہ: مریخ
حروف: ال ع
دن: منگل
عدد: 9
رنگ: سرخ یا قرمزی
پتھر: یاقوت، مرجان، سرخ عقیق، ہیرا

Element: Fire
RulingPlanet: Mars
Symbol: The Ram
YourStone: Ruby
LifePursuit: The thrill of the moment.
SecretDesire: To lead the way for others.

آپکا حاکم ستارہ مریخ تمام ماہ گیارہویں رہتے ہوئے 27 جون سے راجع ہو۔ تمام ماہ حلقہ احباب میں مشاغل بڑھیں۔ خواہشات کیلئے تگ ودو اور ماہ کے آخری ہفتہ دوستوں سے وابستہ توقعات میں مایوسی کا اندیشہ۔ یکم,2 جون مریخ عطارد تثلیث سے تکنیکی مہارت سے کام میں ترقی اور عزت و توقیر میں اضافہ، ایمانداری سے عزیز واقارب متاثر ہوسکیں۔ سفر وسیلہ ظفر اور ماتحت افراد سے مثبت روابط رہ سکیں۔ 17,16 جون مریخ زہرہ مقابلہ کے باعث جنسِ مخالف سے محتاط رہیں جلد بازی اور جذباتی فیصلوں سے گریز کریں۔ لین دین کے معاملات میں محتاط رہیں اور بالخصوص مشترکہ سرمایہ کاری کیلئے یہ وقت مؤثر نہ ہو۔

**پہلا ہفتہ:** اس ہفتے سفر کے مواقع میسر آئیں گے اور نصیب یاوری کر سکے گا جس کے باعث مالی اور دوسرے مسائل ختم ہوسکیں گے۔ کاروباری معاملات احسن طریقے سے حل ہوسکیں گے اور اہم معاہدے کریں گے جو بعد میں فائدہ مند ثابت ہونگے۔ کاروباری معاملات طے کرتے وقت باریک بینی سے جائزہ لے کر کوئی قدم اُٹھائیں تاکہ پریشانی سے بچ سکیں۔

**دوسرا ہفتہ:** شریک کار کا تعاون حاصل رہیگا۔ کاروبار میں بہتری کیساتھ مالی پوزیشن بھی مستحکم ہوسکے گی۔ نامکمل کام مکمل کرسکیں گے جس کے باعث ذہن پر سے بوجھ کم ہوسکے گا اور آپ خود کو ہلکا پھلکا محسوس کریں گے۔

**تیسرا ہفتہ:** اس ہفتے خاص توجہ کاروباری تعلقات' گھریلو مسائل اور محبت سے متعلقہ معاملات میں رہے گی۔ کاروبار میں خاطر خواہ فوائد حاصل ہونگے جن کا نتیجہ اگلے ہفتے نکل سکے گا۔ مسائل کے خاتمے کیلئے اپنے جذبات پر قابو رکھئے۔ حاسدین میں اضافہ ہوسکتا ہے۔ لہٰذا محتاط رہیں۔ صدقات خیرات کریں تو آپ اور آپ کی آل اولاد کے حق میں نیک ہوگا۔

**چوتھا ہفتہ:** شراکتی کام فائدہ مند رہیں گے جس سے مالی فوائد بھی ہونگے۔ بحث وتکرار سے گریز کریں اور جذبات پر قابو رکھیں ورنہ پریشانیوں اور مسائل میں اضافہ کا اندیشہ ہے۔ دوسروں کے ساتھ غیر مناسب رویئے سے اجتناب برتیں ورنہ خواہ مخواہ کے مسائل اور پریشانی پیش آسکتی ہے۔ معاملات محبت میں اُلجھاؤ کی کیفیت پیدا ہوسکتی ہے۔ مقاصد کے حصول میں کامیابی ممکن ہوسکے گی۔ بیرون ملک سفر کے حصول میں درپیش رکاوٹیں دور ہوسکیں گی۔ مقاصد کے حصول کیلئے رسک لے سکتے ہیں۔ جذبات کا اظہار ممکن ہوسکے گا۔

**سعد تواریخ:** یکم,26,8 جون
**نحس تواریخ:** 23,22,10,3 جون

---

## TAURUS — ثور

21April
21May

ستارہ: زہرہ
حروف: ب۔و
دن: جمعہ
عدد: 6
رنگ: ہلکا نیلا یا سبز
پتھر: اوپل، سبز پکھراج

Element: Earth
RulingPlanet: Venus
Symbol: The Bull
YourStone: Emerald
LifePursuit: Emotional and financial security.
SecretDesire: To have a secure, happy and wealthy life/ marriage.

آپکا حاکم ستارہ زہرہ یکم تا 13 جون تیسرے رہتے ہوئے سفر وسیلہ ظفر، عزیز واقارب بہن بھائی تعاون کریں۔ جبکہ 14 تا 30 جون زہرہ چوتھے رہتے ہوئے خانگی خاندانی اور زمین وجائیداد کے معاملات میں خاص توجہ رہے۔ یکم,2 جون زہرہ مشتری تثلیث سے اہم تقریبات کا اہتمام اور ان میں شمولیت سے حلقہ احباب بڑھے۔ 3,2 جون زہرہ نیپچون تثلیث سے عشق ومحبت کے اُمور حساس اور خواہشات کیلئے جدوجہد۔ 7,6 جون زہرہ پلوٹو مقابلہ سے حاسدین سے محتاط رہنے کی ضرورت اور دوسروں پر بھروسہ نہ کریں۔ 16,15 جون زہرہ یورانس تربیع سے غیر ضروری خیالات کے اظہار سے گریز کریں۔ 17,16 جون زہرہ مریخ مقابلہ سے دوسروں سے تعلقات کشیدہ۔ جذبات پر کنٹرول کی ضرورت رہے۔ 26,25 جون زہرہ مشتری تربیع سے حالات وواقعات کا غلط تخمین اور ڈرامائی حالات کا سامنا رہ سکے۔

**پہلا ہفتہ:** اس ہفتے لڑائی جھگڑے کا اندیشہ ہے لہٰذا اپنے غصے پر قابو رکھئے۔ عزت ووقار میں اضافہ اور اساتذہ کا تعاون حاصل رہے گا۔ روحانیت کے شوق میں بتدریج اضافہ ہوسکے گا۔ خواہشات پوری ہوسکیں گی۔ دوست نقصان پہنچا سکتے ہیں۔ لہٰذا محتاط رہیں۔ دوسروں سے میل ملاقات تعلقات اس قدر بڑھ جائیں گے کہ آپ کو اہمیت وشخصیت کا پُرمسرت احساس ہونے لگے گا۔

**دوسرا ہفتہ:** سفر کا پروگرام بن سکتا ہے جو کہ کافی خوشگوار رہے گا۔ شخصیت میں نکھار دوسروں کی رغبت کا باعث بنے گا۔ آپ کے الفاظ دوسروں پر اثر انداز ہونگے اور عزت ووقار میں اضافہ ہوسکے گا۔ اخراجات میں اضافے کا امکان بھی ہے۔ اخراجات میں اضافہ ممکن ہے۔ تقریب کا اہتمام ہوسکتا ہے۔ دوران سفر محتاط رہیں اور سامان کا خاص خیال رکھیں۔

**تیسرا ہفتہ:** اخراجات میں اضافے کا امکان ہے۔ اس ہفتے زیادہ تر توجہ محبت سے متعلقہ معاملات پر رہے گی۔ جس کے باعث بہت سے دوسرے کام ادھورے رہ سکتے ہیں۔ جن کے باعث بعد میں احساس ہوگا۔ صحت متاثر ہوسکتی ہے لہٰذا محتاط رہیں۔ عشق ومحبت کے امور حساس رہیں گے۔ آرٹ کے شعبہ میں دلچسپی بڑھ سکتی ہے۔ بہتر اور مستحکم فیصلے کرسکیں گے۔ خواہشات جنم لے سکتی ہیں۔

**چوتھا ہفتہ:** اس ہفتے تعلقات میں بہتری اور نصیب یاوری کرنے سے کاروباری' کیریئر اور پریشانی اور مسائل کا خاتمہ ہوگا اور آپ خود کو پہلے سے بہتر محسوس کریں گے۔ حاسدین کی نظر بد سے بچے رہیں گے۔ قریبی لوگوں میں کسی حاسد کے سبب تعلقات میں کشیدگی آسکتی ہے' اس دن محتاط رہیں۔ سماجی امور سنجیدہ رہیں گے۔ معاملات سنجیدہ رہیں کے۔ جذبات کا اظہار ممکن ہوسکے گا۔

**سعد تواریخ:** یکم,21,12,7 جون
**نحس تواریخ:** 25,22,15,6 جون

